بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللّٰھم اجعلہ ھادیًا و مھدیًا

# مقامِ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

اردو ترجمہ

## الناھیہ عن طعن معاویہ رضی اللہ عنہ

تصنیف لطیف

حجۃ الاسلام مولانا عبدالعزیز پرھاڑوی رحمۃ اللہ علیہ

مترجم

مولانا محمد غزالی جالندھری رحمۃ اللہ علیہ

فاضل جامعہ علوم اسلامیہ بنوری ٹاؤن کراچی

ناشر

مکی دارالکتب شاپنگ مال سرسید روڈ میرپورخاص۔ سندھ

نام کتاب ——— مقام حضرت معاویہؓ (الناہیہ عن ذم معاویہؓ)

ترجمہ وتخریج ——— مولانا محمد غزالی جالندھری

طابع ——— محمد نوید احمد میمن

کمپوزنگ ——— اسداللہ سعید میر پور خاص

اشاعت اول ——— اکتوبر 2007ء

تعداد ——— 600

ناشر وتقسیم کار ——— الحمد پبلشرز

## ملنے کے پتے

- ...... مکتبہ رحمانیہ اقرا سینٹر غزنی اسٹریٹ۔ مکتبہ ختم نبوت بیرون بوہڑ گیٹ ملتان
- ...... قدیمی کتب خانہ بالمقابل آرام باغ کراچی فون نمبر 2627608 (021)
- ...... ادارہ اسلامیات چوک موہن روڈ اردو بازار کراچی فون نمبر 2722401 (021)
- ...... مکتبہ عمر فاروق، شاہ فیصل کالونی کراچی۔ مکتبہ نعمانیہ لانڈھی کراچی۔ اقبال نعمانی بک سینٹر صدر کراچی۔
- ...... ادارۃ الانور بالمقابل جامعۃ العلوم الاسلامیہ بنوری ٹاؤن کراچی فون نمبر 4914596 (021)
- ...... مکتبہ محمودیہ نیا پل چوک اسٹیشن روڈ حیدر آباد (سندھ) فون نمبر 3515899 (0301)
- ...... کتب خانہ مکی پاک شاپنگ مال میر پور خاص (سندھ) فون نمبر 0333-2964426

# فہرست فضائل امیر معاویہؓ

# تقریظ

ڈاکٹر مولانا منظور احمد مینگل صاحب (دامت برکاتہم العالیہ)



امیر المومنین حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ صحابی رسول اور کاتب وحی ہیں، لیکن تاریخی افسانوں نے ان کی حیات مبارکہ کے ہر گوشے کو "موضوع بحث" بنادیا، ان پر طعن و تشنیع کرنے والے طبقے نے دینی و اخلاقی اصول کی کبھی پاسداری نہیں کی، اس طبقے کی گمراہی کا بنیادی سبب یہ ہے کہ یہ حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شخصیت کو فقط ایک تاریخی حیثیت سے دیکھتے ہیں، ان کے اقوال و احوال دنیا والوں کے پیمانے پر پرکھتے ہیں، ان کے باہمی مناقشہ کو خالص دنیاوی اغراض سے دیکھتے ہیں، پھر اپنے عقیدے اور فکری رجحانات کے تحت الزامات کی فہرست بناتے ہوئے، یہ بھول جاتے ہیں کہ آپ کی شخصیت کا بنیادی وصف "صحابی رسول" ہونا ہے، حضور علیہ السلام نے آپ کو کاتب وحی کا اعزاز بخشا، محدثین نے آپ کے فضائل و خصائل پر مشتمل احادیث جمع کی ہیں، لہٰذا اب اگر تاریخی روایات ان دینی حجتوں سے معارض ہوں تو وہ ناقابل اعتبار اور مردود ہیں، تاریخی روایت کی ثقاہت اور حقیقت تو علامہ طبری کے اس جملے سے ظاہر ہوگئی۔

﴿اذا لم نقصد بکتابنا ھذا قصداً لاحتیاج﴾

حالانکہ علامہ طبری کی تاریخ ماخذ کی حیثیت رکھتی ہے۔

اس طبقے کی دوسری بنیادی غلطی یہ ہے کہ یہ حضرت امیر المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی

اجتہادی خطا پر گرفت کر کے ان پر الزام واتہام کی بارش کر دیتے ہیں حالانکہ مجتہد، خطاء اجتہادی پر بھی مستحق اجر ہے۔کوئی سلیم الفکر انسان دینی واخلاقی اصول کی پاسداری کرتے ہوئے حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شخصیت کا مطالعہ کرے تو ضرور ہدایت پائے گا۔

علامہ عبدالعزیز فرہاروی رحمہ اللہ کی بے مثال شخصیت کسی تعارف کی محتاج نہیں، ان کا یہ مختصر رسالہ اپنی کیفیت کے لحاظ سے کئی کتابوں پر بھاری ہے، مولوی محمد غزالی صاحب نے اس کا ترجمہ کر کے اردو خواں طبقے پر احسان کیا ہے، ترجمہ میں سلاست اور روانی کو برقرار رکھا علاوہ ازیں احادیث کی تخریج بھی کر دی، اللہ تعالیٰ اس رسالہ کو عوام الناس کی ہدایت کا ذریعہ بنائے اور مترجم کی جدوجہد کو قبول فرمائے اور آخرت میں نجات کا وسیلہ بنائے۔

(آمین)



# تقریظ

ابو عمار زاہد الراشدی مرکزی جامع مسجد گوجرانوالہ



نحمدہ تبارک وتعالیٰ ونصلی ونسلم علی رسول الکریم وعلی الہ واصحابہ اوتباعہ اجمعین۔

سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان جلیل القدر صحابہ کرامؓ میں سے ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے امت مسلمہ کی طویل عرصہ تک خدمت کا موقع عنایت فرمایا اور ان کا شمار امت کے بڑے لوگوں میں سے ہوتا ہے وہ عرب کے ممتاز دانشوروں اور مدبرین میں سے ہیں جن پر اسلام اور عرب کی تاریخ بہت سے حوالوں سے فخر کرتی ہے۔ جناب نبی کریم ﷺ کے برادر نسبتی تھے اور سلطنت اسلامیہ کے باب میں سے انہیں امیر المومنین عمرؓ اور حضرت امیر المومنین عثمان جیسے بزرگوں کا اعتماد حاصل تھا۔ عمرؓ اور عثمانؓ کے دور میں کم وبیش بیس سال تک شام کے گورنر رہے پھر تقریباً پانچ سال تک امیر المومنین حضرت علی کرمہ اللہ وجہہ کے دور میں ان کے متوازی امیر کے طور پر شام کے حکمران رہے جسے اہل السنۃ والجماعت کے نزدیک ان کا اجتہادی خطا کا دور شمار کیا جاتا ہے جبکہ اس کے بعد حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت سے دست برداری کے بعد کم وبیش بیس برس تک حضرت امیر، پوری امت مسلمہ کے متفقہ امیر المومنین کی حیثیت سے عالم اسلام کے واحد حکمران رہے اور اس طرح انہوں نے تقریباً پینتالیس سال مسلمانوں پر حکومت کی ظاہر بات ہے کہ اتنا لمبا عرصہ حکومت کرنے کی وجہ سے ان سے لوگوں کو شکایات بھی زیادہ ہوئی ہوں گی اور ایک مجتہد کے طور پر ان کے اجتہادی فیصلوں سے اختلاف کا دائرہ

بھی یقیناً اسی قدر وسیع ہوگا لیکن اس کے باوجود تاریخ اسلام کے عالمی منظر میں انہیں ایک مدبر، حلیم الطبع، دانشور، بردبار اور رعیت نواز حکمران کے طور پر جو مقام حاصل ہے وہ عالم اسلام کے حکمرانوں میں ان کے امتیاز و افتخار کا نمایاں عنوان ہے۔

یہ انسانی فطرت ہے کہ جسے ان کی سوسائٹی میں جتنا زیادہ مقام اور مرتبہ حاصل ہوتا ہے اسے اسی حساب سے ناقدین اور معترضین کا بھی سامنا کرنا پڑتا ہے اور یہی معاملہ سیدنا حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھی پیش آیا، حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ذات اور کردار پر ہر دور میں اعتراضات ہوتے آئے ہیں اور ہر زمانے میں اہل سنت کے اکابر علماء کرام نے ان اعتراضات کا جواب دیتے ہوئے حضرت امیر معاویہؓ کے مقام و مرتبے اور منقبت و فضیلت کو دلائل و براہین کے ساتھ واضح کیا۔ انہی میں سے تیرھویں صدی ہجری کے ممتاز فقیہ، محدث حضرت مولانا عبدالعزیز فرہارویؒ بھی ہیں جنہوں نے **"الناھیۃ عن طعن امیر المومنین معاویہ"**ؓ کے نام سے ایک مختصر اور جامع رسالہ تحریر فرما کر اس تسلسل کو قائم رکھا اور حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس مقام و مرتبہ کی وضاحت فرمائی ہے جو اہل السنۃ والجماعۃ کے ہاں ان کے لیے مسلم چلا آ رہا ہے۔

مولانا محمد غزالی سلمہ نے اس رسالہ کا اردو ترجمہ کیا ہے اور اس کی روایت کی تخریج کر کے اس کی افادیت کو دو چند کر دیا ہے، اللہ تعالیٰ ان کی اس خدمت کو قبول فرمائیں اور زیادہ سے زیادہ لوگوں کے لیے نفع بخش بنائیں۔

**آمین یا رب العالمین**

ابو عمار زاہد الراشدی

سیکرٹری جنرل پاکستان شریعت کونسل

خطیب مرکزی جامع مسجد گوجرانوالہ

۱۲ مارچ ۲۰۰۷



# تقریظ



حضرت مولانا مفتی شمس الدین نور

استاذ الحدیث جامعہ امام ابوحنیفہ مکہ مسجد آدم جی نگر کراچی، خطیب مسجد عمر فاروق ڈیفنس

یہ کون نہیں جانتا کہ سیدنا امیر المومنین حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ تاریخ اسلام کی ایک عظیم شخصیت ہیں۔ وہی معاویہؓ جو ان نفوس ہائے قدسیہ میں سے ہیں جن کو ہم "صحابی" کے عظیم لقب سے یاد کرتے ہیں اور اللہ جنہیں "رضی اللہ عنہم ورضو عنہم" کے اعزاز بخشتے ہیں آنحضور ﷺ امت کو جن کے بارے میں لکھتے بولتے وقت احتیاط کی یوں تاکید فرماتے ہیں:

الله الله فی اصحابی لاتتخذوهم من بعدی غرضا فمن احبهم فبحبی احبهم و من ابغضهم فببغضی ابغضهم. (مشکوۃ شریف ص۵۵۴، ج۲)

وہی معاویہؓ جو صرف صحابی رسول ہی نہیں بلکہ ان چند کبار صحابہؓ میں سے ہیں جن کو سرکار دو عالم ﷺ کی خدمت میں مسلسل حاضری اور حق تعالیٰ کی جانب سے نازل شدہ وحی کو لکھنے کا شرف حاصل ہے، اور جو خطوط وفرامین سرکار دو جہاں ﷺ کے دربار سے جاری ہوتے انہیں بھی تحریر فرمانے کا شرف حاصل ہے وحی خداوندی لکھنے کی وجہ سے ہی آپ کو کاتب وحی کہا جاتا ہے علامہ ابن حزم ظاہری لکھتے ہیں کہ:

وكان زيد بن ثابت من الزم الناس لذالك ثم تلاه معاوية بعد الفتح فكانا ملازمين لكتابته بين يديه في الوحي وغير ذالك لاعمل لهما غير

ذالک. (جواہرالسیر ہ ص ۲۷)

"نبی کریم کے کاتبین میں سب سے زیادہ حضرت زید بن ثابت آپ کی خدمت میں حاضر رہے اور اس کے بعد دوسرا درجہ حضرت معایہؓ کا تھا۔ دونوں دن رات آپ کے ساتھ لگے رہتے اور اس کے سوا کوئی کام نہیں کرتے تھے۔" (جوامع السیر ہ ص ۲۷)

کتابت وحی کس قدر نازک اور اس کے لئے احساس ذمہ داری، امانت و دیانت علم وفہم کی کس قدر ضرورت تھی وہ محتاج بیان نہیں چنانچہ نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حضرت معاویہؓ کی اس مسلسل حاضری، کتابت وحی، امانت و دیانت اور دیگر صفات محمودہ کی وجہ سے نبی کریم ﷺ نے متعدد بار آپ کے لئے دعاء فرمائی۔ حدیث کی مشہور کتاب جامع الترمذی میں ہے کہ ایک بار نبی کریم ﷺ نے آپؓ کو دعا دی اور فرمایا:

اللهم اجعله هاديا مهديا و اهدبه

"اے اللہ معاویہؓ کو ہدایت دینے والا اور ہدایت یافتہ بنا دیجئے اور اس کے ذریعہ سے لوگوں کو ہدایت دیجئے۔" (جامع الترمذی ص ۲۴۷۔ مطبع ایچ، ایم سعید کراچی)

یہ وہی معاویہؓ ہیں جن کو نبی کریمؐ نے اپنی حیات مبارکہ میں ہی امارت وخلافت یوں فرما کر پیش گوئی فرمائی تھی۔

يامعاويه ان وليت امرا فاتق الله و اعدل. (مجمع الزوائد للبیہقی ص ۳۵۵، جلد ۹)

"یہی وہ معاویہ ہیں جن کو زبان رسالت نے انہ قوی امین فرمایا۔"

(مجمع الزوائد ص ۳۵۵، جلد ۹)

یہی تو وہ معاویہؓ ہیں جو رسول اللہ ﷺ کے برادر نسبتی ہیں۔

"یہی وہ معاویہؓ ہیں جو ایک سو چونسٹھ احادیث رسولؐ کے راوی ہیں یہی وہ معاویہؓ ہیں جن کے بارے میں حبر الامہ ابن عباسؓ نے "انہ فقیہ" کی شہادت دی۔"

(صحیح بخاری باب ذکر معاویہ جلد ۱ ص ۵۳۱ قدیمی)

یہی وہ معاویہؓ ہیں جن کی نماز کو صحابی رسول حضرت ابوالدرداءؓ نے حضورؐ کی نماز کے

ساتھ سب سے زیادہ مشابہ ہونے کی گواہی دی۔

**ما رایت احدا اشبہ صلوۃ بصلوۃ رسول اللّٰہ من امامکم ھذا یعنی معاویہ.**

(مجمع الزوائد جلد۹ ص ۳۵۷، منہاج السنۃ جلد۳ ص ۱۸۵)

"یہی وہ معاویہؓ ہیں جن کے بارے میں حضرت عبداللہ بن مبارکؒ نے کسی سائل کو اس سوال کے جواب میں کہ معاویہ اور عمر بن عبدالعزیز میں افضل کون ہیں؟"

فرمایا:

**تراب فی انف معاویہ افضل من عمر بن عبدالعزیز.**

(البدایہ والنہایہ جلد۸ ص ۱۳۹)

"یہی وہ معاویہؓ ہیں جنہوں نے دشمن رومیوں کی سرزمین میں عین فتوحات کے موقع پر ایک صحابی رسول عمرو بن عبسہؓ کی زبان سے جب رسول اللہ ﷺ کا یہ فرمان "وفاء لاغدر" سنا تو فوراً نہ صرف قدم رک گئے اور خود واپس لوٹے بلکہ اپنی تمام افواج کو بھی دمشق کی طرف واپس لوٹنے کا اور تمام مفتوحہ علاقوں کو خالی کرنے کا بھی حکم دیا۔

(مشکوۃ باب الامان جلد۲ ص ۳۴۷، رواہ الترمذی وابوداؤد)

تاریخ اسلام میں اسوہ رسول اکرم ﷺ کی پاسداری کی یہ وہ درخشاں مثال ہے جس کی نظیر نہیں ملتی۔

یہی وہ معاویہ ہیں جنہوں نے بہترین اپنی حلم و بردباری، معاملہ فہمی اور تدبر و دانش کے ساتھ بیس برس تک پوری امت مسلمہ کی وہ قیادت کی جو اسلامی تاریخ کا ایک روشن باب ہے کتب تاریخ میں جہاں آپ کے بیشمار مناقب و کمالات اور آپ کے عہد خلافت کی شاندار خدمات کا بھرپور تذکرہ ہے وہاں آپؓ کے کچھ اجتہادی فیصلوں کو ایک مخصوص حلقے کی طرف سے اعتراض و تنقید بلکہ طعن و تشنیع کا نشانہ بنایا جاتا رہا ہے جو انصاف کے تقاضوں کے سراسر خلاف ہے، ایسے ہی اعتراضات کے جوابات میں اور دفاع معاویہؓ کی ایک قابل قدر کوشش

کے طور پر سرزمین پنجاب کے ایک بزرگ عالم شیخ علامہ عبدالعزیز پرہاروی ؒ کی زیر نظر تالیف ہے، جو عربی زبان میں ہونے کی بنا پر عام قاری سے پردہ خفاء میں تھی ضرورت اس بات کی تھی کہ اس علمی سرمایہ کو عام قاری تک پہنچانے کے لئے اردو زبان میں منتقل کیا جائے چنانچہ ہمارے ایک جواں سال فاضل گرامی مولانا محمد غزالی جالندھری نے دن رات کی محنت سے اس ضرورت کو پورا کیا یقیناً یہ کوشش دفاع ناموس معاویہؓ کے خاطر ایک مبارک، اور قابل قدر کوشش ہے اللہ تعالیٰ اس کوشش کو شرف قبول بخش کر مولف مترجم اور راقم کے لئے ذریعہ نجات اور طاعنین کے لئے ذریعہ ہدایت بنائے۔


آمین ثم آمین

خاک پائے غلامان صحابہ

(پیرزادہ مفتی) شمس الدین نور

خادم امام ابوحنیفہ مکہ مسجد کراچی خطیب مسجد عمر فاروق ڈیفنس کراچی

# تقریظ

حضرت مولانا محمد عیسیٰ صاحب عفی عنہ
جامعہ فتاح العلوم نوشہرہ سانسی گوجرانوالہ



بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم

الحمد للّٰہ وکفی وسلام علی عبادہٖ الذین اصطفیٰ لا سیما محمد المصطفیٰ وعلیٰ الہٖ المجتبیٰ وعلی صحابتہٖ البررۃ التقیٰ.

اما بعد !

میرے محبّ ومخلص برخوردار مولانا محمد غزالی نے حضرت علامہ مولانا عبد العزیز پرہارویؒ کے مشہور رسالے ”الناھیۃ عن ذم معاویہ“ کی احادیث پرنہایت مفصل تخریج کی ہے تمام ماٰخذ ومراجع کا بڑی محنت سے استیعاب واستقصاء کیا ہے۔ پھر اس کی تحریر اور اسلوب بیان میں جو عمدہ اور مفید نہج اختیار کیا ہے اس کا کیا کہنا۔ نمبر وار حدیث کے تحت تمام حوالے جمع کر کے ان کو کتاب سے الگ یکجا کر دیا ہے، بجائے اس کے ہر حدیث کے تحت اگر یہ حوالے مندرج ہوتے تو وقتی طور پر ایک سرسری نظر سے حوالہ جات گذر جاتے اور پھر بوقت ضرورت پوری کتاب کی ورق گردانی کرنی پڑتی۔ البتہ اگر نمبرات کے ساتھ ہر حدیث کے عنوان کی عبارت بھی لکھ دی جاتی تو کیا خوب ہوتا۔ لیکن مذکورہ بالا صورت میں ہر نمبر کے باعث حدیث اور اس کے حوالہ جات کا ملنا بہت آسان ہوگیا ہے۔ فجزاہ اللّٰہ عنا وعن سائر

المستفیدین.

"علامہ پرہاروی محدث، مفسر، فقیہ، نقاد اور اپنے دور کے بہت بڑے مؤلف ثقہ اور امین شخص تھے آپ (حضرت معاویہؓ جن کی شان کے بارے میں اہل سنت کے بعض علماء بھی بیان کرنے سے گھبراتے ہیں) ایسی احادیث جن میں کلام ہو کیسے لکھ سکتے تھے۔ لیکن اس کے باوجود بھی ضروری تھا کہ آپ کی اس تصنیف لطیف کی احادیث پر تخریج کا کام کیا جائے۔ تاکہ آنحضرت ﷺ کی احادیث کا دفاع جو محدثین پر ایک اہم فریضہ ہے ادا ہو سکے۔"

قال الدار قطنیؒ ثنا القاضی احمد بن کامل ثنا ابو سعید الهروی ثنا ابو بکر بن خلاد قال قلت لیحیی بن سعید القطان اما تخشی ان یکون هؤلاء الذین ترکت حدیثهم خصماءک عند الله فقال لان یکون هؤلاء خصمای احب الی من ان یکون النبی ﷺ خصمی یقول لم لم تذب الکذب عن حدیثی.

(کوثر النبی الفصل الاول للعلام الفرهارویؒ)

"دار قطنیؒ نے کہا کہ مجھے قاضی احمد بن کامل وہ کہتے ہیں کہ مجھے قاضی ابوسعید الھروی وہ کہتے ہیں کہ مجھے ابوبکر بن خلاد نے بیان کیا کہ میں نے یحیی بن سعید قطان سے کہا کہ آپ کو ان لوگوں سے ڈر نہیں ہے جن کی حدیث کو آپ نے ترک کر دیا کہ یہ اللہ تعالیٰ کے ہاں آپ کے مدعی ہوں گے۔ تو آپ نے کہا کہ یہ سب میرے فریق ہوں یہ بات مجھے اس سے پسند ہے کہ کہیں نبی کریم ﷺ میرے فریق ہوں۔ آپ ﷺ کہیں اے یحییٰ تو نے میری حدیث سے جھوٹ کو دفع کیوں نہیں کیا۔"

میں دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ حضرت مؤلف علامہ پرھاروی اور اس کتاب کے ناشرین اور اس پر احادیث کی تخریج کرنے والے مولانا محمد غزالی طال اللہ بقاءہ کو بہت بہت

جزائے خیر عطا فرمائے اس کتاب کو قبول عام حاصل ہو اور اہل اسلام اس سے نفع اٹھائیں اور اس سے ان کے عقیدہ کی اصلاح ہو۔ اور اس کے ذریعے صحابہ کرام سے ان کی سچی محبت اور عقیدت میں اضافہ ہو۔

آمین ثم آمین

## فائدہ عظیمہ

حضرت علامہ عبدالعزیز پرہارویؒ ان چار مسائل میں زیادہ تأکد رکھتے ہیں جو مندرجہ ذیل ہیں۔

### اول:

"واعظ اور قصہ لوگوں کی زبانیں کشادہ ہیں۔ وہ جھوٹی باتوں کو بڑا مزہ لے لے کر بیان کرتے ہیں۔ خصوصاً احادیث رسول ﷺ کو بے پرواہی اور لاابالی سے استعمال کرتے ہیں ان کو کچھ پتہ نہیں جو ہم بیان کر رہے ہیں، احادیث رسول ﷺ ہیں یا نہیں۔ بس عوام کی زبان پر احادیث کے نام سے شہرت ہوگئی ہے تو انہوں نے انہیں احادیث سمجھ لیا ہے اور بیان کرنا شروع کر دیا ہے۔"

فرماتے ہیں:

والی اللہ المشتکیٰ من المعاصرین ومن علماء ھم المتعصبین القاصرین اتخذوا علم الحدیث ظھریا ونبذوا التخریج نسیا منسیا فاوعظھم الھجھم بالاکاذیب واعلمھم أکذبھم فی الترغیب والترھیب ولیس ھذا ادل قارورۃً کسرت فی الاسلام بل ھذہ الشیعۃ متقادمۃ من سالف الایام فان الابلسۃ افسدوا بالوضع والتزویز فانخدع بھم مدونوا المواعظ والتفاسیر ولم ینزل خلف یتلقاھن من سالف وھلک نتدوینھا تألف بعد تألف واللہ الناصر الموفق للمحدثین ومؤکلھم علی

نفی الکذب عن الدین .

"اللہ کی طرف شکایت ہے اپنے ہم زمان لوگوں کی اور ان کے متعصب علماء کی جو قاصر ہیں جنہوں نے علم حدیث کو پس پشت ڈالا ہے اور احادیث کی تخریج کو بھول بھلا کر پھینک دیا ہے۔ان کا بڑا واعظ دریدہ دہن ہے یعنی جھوٹ بولنے میں۔اور ان میں بڑا عالم ترغیب وترہیب میں بہت جھوٹ بولتا ہے۔یہ پہلا شیشہ نہیں جو اسلام میں توڑا گیا ہو بلکہ یہ قبیح رسم (بری عادت) مدتہائے قدیمہ سے پرانی ہے کیونکہ ابلیس قسم کے لوگوں نے حدیثیں وضع کی ہیں۔حضور ﷺ پر جھوٹ باندھا ہے جن کے باعث مواعظ اور تفاسیر کے مصنفین دھوکے میں پڑ گئے اور پچھلے لوگوں نے پہلے لوگوں سے پے در پے ان جھوٹی باتوں کو لیا اور تصنیف در تصنیف ان کی تدوین کر کے ہلاک ہوئے۔اللہ تعالیٰ ہی ناصر اور محدثین کا مددگار ہے۔اور دین سے جھوٹ کی نفی کرنے میں ان کا ضامن ہے۔"

**دوم**

آنحضرت ﷺ کے والدین کے بارے میں ملا علی قاریؒ نے لکھا ہے کہ:

مات ابوا رسول اللہ ﷺ علی الکفر

"رسول اللہ ﷺ کے والدین کفر پر مرے ہیں۔"

اس سلسلے میں بعض دیگر علماء کا موقف ہے کہ خاموشی اختیار کرنی چاہئے ایک اس لئے کہ دلائل کا تعارض ہے۔دوسرے اس لئے کہ ادب کا مقام ہے کہیں بات اونچ نیچ ہو جائے تو اعمال کے ضائع ہونے کا خطرہ ہے۔اور علامہ پرھارویؒ نے لکھا ہے:

ولقدقال علی القاری فی ھذا المقام بھفوات لا ینبغی للعاقل ان یتفوہ بذلک.

یعنی "ملا علی قاریؒ نے اس مقام میں بیہودہ باتیں کہی ہیں کسی عاقل شخص کو زیبا نہیں کہ ایسی بے ہودہ باتیں منہ سے نکالے۔" ملا علی قاریؒ نے اس پر بس نہیں کیا بلکہ یہ

لکھا ہے کہ:

ان اٰمنة اللعینة فی النار

''یعنی آمنہ لعینہ آگ (جہنم) میں ہے۔'' (معاذ اللہ)

علامہ پرھارویؒ کا موقف یہ ہے کہ دونوں دین ابراہیمی پر تھے اور اس بارے میں وہ علامہ سیوطیؒ کے ان چھ رسائل کا حوالہ دیتے ہیں جو آپ ﷺ کے والدین کے مسلمان ہونے کے بارے میں لکھے گئے۔ البتہ فرماتے ہیں کہ ان کو زندہ کر کے ان کے اسلام لانے کا واقعہ ضعیف ہے۔

## سوم

سیدنا معاویہؓ کی منقبت میں ایک رسالہ لکھا ہے اس کا نام ہے:

الناهیة عن ذم معاویةؓ

اس میں معاویہؓ کی صفات، احادیث و آثار سے ثابت کی ہیں اور آپ کے مخالفین اور حاسدین پر سخت رد کیا ہے۔ کوثر النبی آپؒ کی معرکۃ الآراء کتاب ہے جو عمر کے آخری حصے میں لکھی گئی۔ اس میں تحریر فرماتے ہیں کہ حضرت معاویہؓ فتح مکہ کے روز اسلام لائے آپ مؤلفۃ قلوب میں سے تھے۔ پھر آپ کا اسلام حسن پذیر ہوا اور آپ کا شمار عظماء اور فقہائے صحابہ میں ہوتا ہے۔ سفر السعادۃ میں علامہ مجد اللغوی نے کہا کہ:

لم یصح فی فضائله حدیث

یعنی معاویہؓ کے فضائل میں ایک حدیث بھی صحیح نہیں۔ میں کہتا ہوں لیکن مسند احمد میں عرباض بن ساریہ سے مروی ہے۔

اللهم علم معاویة الکتاب و الحساب وقه العذاب

اے اللہ معاویہؓ کو کتاب اور حساب کا علم سکھا اور عذاب سے بچا۔

اور (ترمذی میں) عبدالرحمٰن ابن ابی عمرۃ سے روایت کیا ہے:

اللھم اجعلہ ھادیاً مھدیاً و اھد بہ

"یعنی اے اللہ اس کو ہادی اور مہدی بنا اور اس کے ذریعے ہدایت دے۔"

علامہ پرھارویؒ فرماتے ہیں، مجھے شیخ عبدالحق دہلویؒ سے تعجب ہے کہ انہوں نے شرح سفر السعادۃ میں ان احادیث کے صحیح نہ ہونے پر بلا دلیل حکم صادر کیا ہے اور مجد لغوی پر تعقب نہیں کیا جس طرح کہ مجد لغوی کے دوسرے مجازفات کا تعاقب کیا ہے۔ ایسے معلوم ہوتا ہے کہ تشیع کی طرف ان میں ایک خفیف قسم کا میلان پایا جاتا ہے حالانکہ وہ اہل سنت میں سے ہیں۔

**القصہ**: مذکورہ بالا حدیث کی ایک اصل ہے اگر کوئی حدیث بھی ان کی منقبت میں نہ ہوتی تو شرف صحابیت بھی ان کیلئے کافی ہے کیونکہ آیات و احادیث جو فضائل میں صحابہ میں آئی ہیں وہ عام ہیں۔ ان میں سب صحابہ کی شان بیان کی گئی ہے۔ کیا اے مخاطب تجھے معلوم نہیں صحابہ ایک لاکھ چوبیس ہزار کی تعداد تک پہنچ گئے اور جن صحابہ کے بارے میں خصوصی فضائل کی احادیث آئی ہیں وہ تو چند ایک اشخاص ہیں اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ جن کا خصوصی ذکر ان احادیث میں نہیں ان پر جرح وقدح کی جائے۔

خلاصہ یہ ہے کہ معاویہؓ صحابہ میں سے ہیں۔ اور حضرت علیؓ کی جنگ میں ان سے جو خطا اجتہادی سرزد ہوئی وہ اس بات کا موجب نہیں ہے کہ ان پر جرح وقدح کی جائے کیونکہ صحیح احادیث میں صحابہ کرام کی طعن و تشنیع سے روکا گیا ہے اور ان کی تعظیم اور آداب کا حکم دیا گیا ہے جو اس مخمصہ میں پڑے گا وہ اپنے دین میں خطرناک موڑ پر ہے۔ ہم نے سلف صالحین اور علمائے حدیث سے ان کے مناقب میں کتاب لکھی ہے اور آپؓ پر طعن و تشنیع کے بارے میں جوابات تحریر کیے ہیں اس کا نام ہے۔

الناھیۃ عن ذم معاویہؓ

"حالانکہ معاویہؓ محبت اہل بیت نبوت کے سلسلے میں بہت زیادہ مضبوط

لوگوں میں سے ہیں۔''

## چھارم

رفع سبابہ یعنی تشہد میں کلمہ شہادت میں (دائیں ہتھیلی سے نوے کا عقد بنا کر) لا الہ پر انگشت اٹھانا اور الا اللہ پر رکھ دینا۔ حضرت علامہ پرھارویؒ اس کو مستحب قرار دیتے ہیں اور جو لوگ اس فعل کو حرام کہتے ہیں۔ یا اس کے ترک کو راجح قرار دیتے ہیں آپ نے ان پر بہت رد کیا ہے۔ ایسا لگتا ہے کہ آپؒ کے زمانے میں کچھ علماء، مشائخ اس سنت کو اچھا نہیں سمجھتے تھے۔ جن پر حضرت علامہ کو بہت بڑا غصہ ہے اس سلسلے میں آپ کی ایک مستقل کتاب ہے جو دستیاب نہیں اور ایک منظوم کلام ہے جس کے بعض اشعار یہ ہیں۔

حمد الک اللھم حمداً سرمداً

اے اللہ آپ کی حمد تا ابد

وعلی محمدک السلام مؤبداً

اور آپ کے محمد ﷺ پر ہمیشہ

وعلی صحابتہ الکرام جمیعھم

اور آپ ﷺ کے صحابہ کرام، سب پر

والعترۃ الاطھار دام مخلداً

اور آپ ﷺ کی اٰل پر دائمی مسلسل

عبد العزیز یقول نظماً فاتبعوا

عبد العزیز کہتا ہے نظم میں پیروی کرو

حکماً صحیحاً بالحدیث مؤیداً

حکم صحیح کی جو حدیث کے ساتھ تایید یافتہ ہے

ان الاشارۃ سنۃ مأثورۃ

تحقیق اشارہ سنت سے نقل کی ہوئی

فاعمل بھذا الخیر حتی ترشدا

عمل کر اس خیر پر تاکہ سیدھی راہ چلے

بحدیث خیر الخلق صح بیانہ

آنحضرت ﷺ کی حدیث سے اس کا بیان صحیح ہے

قد جاء عن جمع الصحابة مسنداً

تحقیق آیا ہے وہ صحابہ کی جماعت سے باسند

وبالاتفاق عن الائمة کلھم

اور تمام مجتہدین کے اتفاق سے ثابت ہے

کابی حنیفة صاحبیہ واحمد ؒ

جیسے امام ابوحنیفہؒ اور آپؒ کے شاگرد ابو یوسف ومحمد اور امام احمد

والشافعی ومالک فاتبعھم

اور ایسے ہی امام شافعیؒ اور امام مالکؒ ان کی اتباع کرو

اذ من یخالفھم فلیس بمقتدی

کیونکہ جو ان کی مخالفت کرتا ہے نہیں ہے پیشوائی کے لائق

اما الذین یحرمون فقولھم

لیکن وہ لوگ جو رفع سبابہ کر حرام سمجھتے ہیں ان کا کہنا

زور وحکم باطل لایقتدیٰ

جھوٹ ہے اور حکم باطل ہے جو قابل اقتداء نہیں

قد عارضوا قول النبی (ﷺ) برأیھم

انہوں نے اپنی رائے سے حدیث کا مقابلہ کیا

والرأی فی النصوص لیس مسدواً

اور نص کے مقابلے میں رائے اور قیاس مضبوط نہیں ہے

لیس التشبہ بالروافض باطلاً

رافضیوں سے تشبہ ہر فعل میں باطل نہیں ہے

فی کل فعل سیما سنن الھدیٰ

خاص کر آپ ﷺ کی عادات میں

کالاکل بالیمنی وحب المرتضیٰ

جیسے دائیں ہاتھ سے کھانا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی محبت

وقراءۃ القرآن یا اھل الندیٰ

اور مجلس میں قرآن کی قراءت

بل فی شعارھم الذی قد ابدعوا

بلکہ ان کی خصوصی نشانیوں کو جو انہوں نے ازخود ایجاد کی ہیں

من غیر ان یقفوا الرسول الامجدا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عمل پر واقفیت کے بغیر

کاللوح فی طین الحسین فافھم

جس طرح کربلا کی مٹی

اخذوہ فی حین العبادۃ سجداً

سے ٹکیہ پر سجدہ کرنا

ومن ادعیٰ ان السکون محتم

اور جو شخص یہ کہتا ہے کہ نماز کا دار ومدار سکون پر ہے

فاشارة التهليل زائده سُدى

تو اشارہ لا الہ الا اللہ زائد اور بے فائدہ ہے

قلنا صنيع الشرع ليس بزائد

ہم جواب میں کہتے ہیں کہ شریعت کے اعمال زائد نہیں ہوتے

اوما ترانا ركعاً او سجداً

کیا آپ ہمارے رکوع وسجود میں حرکت نہیں دیکھتے

وادلة استحبابها لك قد بدت

اشارہ پر مستحب ہونے کے دلائل ظاہر کر چکے ہیں

كالشمس مشرقة فلا تترددا

روشن سورج کی طرح ہیں پس تردد میں نہ پڑو

هناك تلخيص المقالة مجملاً

یہ نظم ایک مقالے کا خلاصہ ہے

ولنا كتاب مستقل مفرداً

اور اس موضوع پر ہماری ایک مستقل یکتا کتاب ہے

**فقط**

(حضرت مولانا) محمد عیسیٰ عفی عنہ

جامعہ فتاح العلوم نوشہرہ سانسی گوجرانوالہ

۹ جمادی الاخریٰ ۱۴۲۸ھ



# عرض مترجم

نحمده ونصلی علی رسوله الکریم

**امابعد!**

سیدنا امیر معاویہؓ ایسے اجلہ صحابہ میں سے ہیں جن کو آپ ﷺ کے زمانے ہی سے خصوصیت حاصل رہی ہے اور آپ رضی اللہ عنہ کو خصوصی شفقت ومحبت کی بناء پر خلافت کے امور سمجھائے گئے۔ اور ایک طویل عرصہ تک خلافت اسلامیہ کے حکمراں رہے۔ آپ رضی اللہ عنہ سے متعلق بعض لوگوں کو کچھ اشکالات بھی ہوئے، اور بعض ذہنی خلجان کا سبب بنے۔

بعض ایسی احادیث جو مختلف فیہا نہیں روایۃً یا درایۃً، ان کو بہترین انداز سے حضرت الشیخ علامہ عبد العزیز پرھارویؒ نے تطبیق دی اور بہترین اسلوب سے حضرت امیر معاویہؓ کا دفاع فرمایا۔ جو کہ کتاب ہی کے نام سے ظاہر ہے۔ **(الناھیه عن ذم معاویهؓ)**

بندہ نے اس کتاب کا ترجمہ اور تخریج احادیث کا کام کیا۔ (بتوفیق اللہ سبحانہ وتعالیٰ) پھر اس کو حضرات اکابر علمائے کرام کے سامنے پیش کیا انہوں نے تحسین کے ساتھ حوصلہ افزائی بھی فرمائی۔ اللہ تعالیٰ ان سب حضرات کو جزائے خیر نصیب فرماوے۔ اور ہم سب کو ان سے مستفید ہونے کی توفیق نصیب فرماوے۔ **(آمین)**

محمد غزالی جالندھری

فاضل جامعہ اسلامیہ علامہ محمد یوسف بنوری ٹاؤن کراچی

ناظم اعلیٰ جامعہ فاروقیہ ڈگری میرپورخاص

پرنسپل الفوز اسکول ڈگری



# عرض ناشر

الناہیہ عن ذم معاویہؓ، علامہ عبدالعزیز پرھارویؒ کی تصنیف کردہ کتاب اپنے موضوع پر ایک منفرد اور لاثانی کتاب ہے۔ جس نے حضرت معاویہؓ کی شان اقدس سے متعلق عرصہ دراز پر محیط کئی عقدات کو حل کیا ہے۔ بجا طور پر یہ کتاب علامہ عبدالعزیز پرھارویؒ کیلئے صدقہ جاریہ ہے۔ نیز اس کتاب کے ذریعے شان معاویہؓ کے بیان میں جو تشنگیاں باقی ہیں ان کا کسی طور مداوا ہوا ہے۔ کتاب کے مترجم محمد غزالی جالندھری، لائق اور کہنہ مشق مدرس ہونے کے ساتھ ساتھ کچھ انقلابی کام بھی کرتے رہتے ہیں اور اس سے قبل بھی ان کا ایک رسالہ "نصائح الغزالی" کے نام سے نور محمد کتب خانہ کراچی سے شائع ہو چکا ہے۔ اس رسالہ کی اشاعت کیلئے انہوں نے مجھے سعادت بخشی جس کیلئے میں ان کا ممنون ہوں اور امید کرتا ہوں کہ یہ کتاب مترجم، ناشر اور اپنے پڑھنے والوں کیلئے اپنے رب کی جانب سے ضرور جلب ہدایت و مغفرت کا سامان بنے گی۔

محمد نوید احمد میمن

فاضل جامعہ دارالعلوم کراچی

ناظم تعلیمات دارالعلوم میرپورخاص

متصل مسجد بیت المکرم عزیز آباد میرپورخاص (سندھ)



# کچھ مصنف کتاب سے متعلق



## سوانح شیخ پرھارویؒ

سلطان العلماء مقدام الفقہاء قطب الموحدین شیخ المسلمین علامہ عبدالعزیز ابن احمد بن حامد القرشی الفرہاروی (رحمۃ اللہ علیہ رحمۃً واسعۃً)

شیخ کی ولادت باسعادت ۱۲۰۶ھ بمطابق ۱۷۹۲ء اور وفات پر حزن وغم ۱۲۳۹ھ بمطابق ۱۸۲۴ء کو بستی پرھاراں تحصیل کوٹ ادو ضلع مظفر گڑھ میں ہوئی۔

علامہ عبدالعزیز پرہارویؒ وہ عظیم شخصیت ہیں جنہوں نے جنوبی پنجاب میں اسلامی ثقافت اور عربی زبان کی ترویج میں شاندار خدمات سرانجام دیں۔

آپ نے مختلف علوم وفنون اور موضوعات پر عربی اور فارسی زبان میں متعدد اور مفید کتابیں تالیف کیں جنہیں اہل علم کے ہاں خوب پذیرائی ملی۔

آپ اس علاقہ میں کثیر التصانیف گزرے ہیں اور تالیف کتب کے میدان میں آپ کا خوب شہرہ ہوا۔ آپ نے نقلی وعقلی علوم میں بے شمار کتابیں تالیف فرمائیں۔

## حالات زندگی

### نام نسب ولادت

آپ کی کنیت ابوعبدالرحمٰن، نام عبدالعزیز اور والد کا نام ابوحفص احمد بن حامد القرشی ہے۔ آپ ایک عظیم محدث، مفسر اور ماہر علم کلام بھی تھے، آپ کی ولادت تیرھویں صدی ہجری

کی پہلی چوتھائی میں ہوئی۔ مولوی غلام مہر علی گولڑوی آپ کی ولادت کے متعلق رقمطراز ہیں کہ آنجناب رحمۃ اللہ کہ ولادت ضلع مظفر گڑھ میں کوٹ ادو کے قریب "پرھاراں" نامی بستی میں ۱۲۰۹ھ کو ئی۔ شیخ پرہاروی اپنی کتابوں میں اس بستی کو پیرہیار کے نام سے موسوم کرتے ہیں چنانچہ ایک جگہ لکھتے ہیں:

قرية بيرهيار ،جعلها الله دار القرار وهو موضع عذب الماء طيب الهواء

"بستی بیرہیار کو اللہ تعالیٰ نے دار القرار بنایا ہے یہاں پانی شیریں فضا عمدہ اور خوشگوار ہے۔" شیخ اپنی ایک شہرہ آفاق تصنیف "الاکسیر" (فی الطب) میں لکھتے ہیں۔ "ہماری بستی بیرہیار ہے، اس کا طول بلد ۱۰۶ درجہ اور عرض بلد تقریباً تیس درجے ہے یہ دریائے سندھ کے شرقی ساحل پر دار الامان ملتان سے شمال مغربی جانب تقریباً آٹھ کوس کے فاصلہ پر ہے۔



## شاہی دربار سے آپ کا تعلق اور لوگوں کا حسد

شیخ پرہارویؒ نے علوم درسیہ کی تکمیل کے بعد مختلف علوم وفنون کی کتب کا خوب مطالعہ کیا اور ہر فن کے بارے میں کتابیں تصنیف کیں۔ آپ کی ان علمی خدمات اور بلند مرتبہ علمی کی بدولت علمی حلقوں میں آپ کو بہت زیادہ پذیرائی ملی پھر حاکم ملتان کے صاحبزادے امیر شاہنواز خان آپ کے شاگرد ہوئے اور اس کے ساتھ گہرے مراسم قائم ہو گئے امیر شاہنواز خان خود بھی صاحب علم تھے اور اہل علم سے محبت کرتے تھے، انہوں نے شیخ پرھارویؒ کو اپنے ہاں بلوالیا اور مختلف سوالات کیئے شاہی محل میں، ان کے مابین متعدد موضوعات پر طویل گفتگو ہوئی امیر شاہنواز خان نے محل میں موجود اہل علم کے سامنے آپ کی وسعت معلومات اور فہم ودانش کا فخریہ انداز میں ذکر کیا پرھارویؒ لکھتے ہیں کہ امیر میری وجہ سے دوسرے اہل علم پر فخر کا اظہار کیا کرتا تھا۔

شیخ پرھارویؒ نے اپنی شہرہ آفاق تصنیف "النبر اس" کے اختتام پر ایک نظم لکھی اس کا ایک شعر یوں ہے۔

وانــت حــفيــظ الــكــل مــن شــر حــاســد

خــصــم لــجــوع يــطــمــس الــحــق بــاطــلــه

"اور اے اللہ! حاسدین کے حسد کے شر سے اور جو مخالف اپنے باطل سے حق کو مٹانا چاہتا ہے ان کے شر سے تو ہی بچانے والا ہے۔"

"نعم الوجیز" (شیخ کی تصنیف لطیف) کے سرورق پر لکھا گیا۔

**قیل غذی بالعلم والادب عن الخضر علیه السلام**

"کہ حضرت خضر علیہ السلام کے علم وادب سے ان کو غذا دی گئی۔"

مولانا عبدالتواب ملتانیؒ آپ کی عمر کے بارے میں لکھتے ہیں کہ وفات کے وقت آپ کی عمر تیس برس کے لگ بھگ تھی شیخ پرھارویؒ عقیدہ اہل سنت کے حامل اور فقہ حنفی کے پیرو تھے آپ نے علم عقائد کے بارے میں مفید کتابیں تصنیف کر کے دلائل و براہین سے عقائد اہل سنت کا بھرپور دفاع اور مضبوط علمی اساس پر شیعہ عقائد کا رد بھی کیا۔

آپ کی کتب و مصنفات و مؤلفات میں اہل بیت اور صحابہ کرامؓ کی محبت غایت درجہ کی تھی زیر نظر کتاب "**الناھیہ عن طعن امیر المومنین معاویہ**ؓ" کا ترجمہ اور اس کی احادیث کی تخریج کی گئی ہے، جس میں شیخ پرھارویؒ نے صحابہ کرامؓ کا علمی دفاع فرمایا۔

## شعری ذوق

پرھارویؒ کے علمی آثار کا معالعہ کرنے سے پتہ چلتا ہے کہ شعر گوئی کے بارے میں وہ انتہائی زرخیز ذہن اور عمدہ ذوق کے مالک تھے۔ قوافی اور اوزانِ شعر سے بخوبی واقف تھے، "معجون الجواہر، الیاقوت اور نعم الوجیز" وغیرہ آپ کی تالیفات سے اس موضوع میں آپ کی شعری ذوق کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے، آپ اپنی کتابوں اور تالیفات کی ابتداء میں بطور مقدمہ اور کتابوں کا اختتام اپنے منظوم کلام سے کرتے ہیں۔ چنانچہ "النبراس" کا مقدمہ ۱۳۳ اشعار پر اور خاتمہ ۱۹ اشعار پر مشتمل ہے۔

آپ نے اپنی کتاب "النبراس" اور "حب الاصحاب" کا آغاز منظوم کلام سے کیا۔

آپ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح ونعت کے متعلق اشعار کہتے اور ثناء خوانِ رسالت حضرت حسان بن ثابتؓ کے اشعار پر تضمین بھی کہتے

وما احسن البیت الذی قداری بہ
المؤید بروح القدس فی الشعر
لہ ھمم لامنتھیٰ لکبارھا
وھمتہ الصغری اھل من الدھر

شیخ پرھارویؒ کو تصنیف وتالیف کا بہت زیادہ شوق تھا آپ اللہ تعالیٰ سے دعا کیا کرتے تھے کہ وہ اس سلسلہ میں آپ کی مدد فرمائے اوراس راہ میں آسانیاں مہیا کرے اورخطاوذلل سے محفوظ رکھے آپ یہ تمنا بھی کیا کرتے تھے کہ آپ کی مؤلفات کی تعداد بہت ہو اوراللہ تعالیٰ ان میں برکت فرمائے ہمارے اس مؤقف کی تائید الناھیہ عن ذم معایہؓ کے خطبہ میں آپ کے اس کلام سے ہوتی ہے۔ آپ لکھتے ہیں:

ادع بالفلاح لعبد العزیز بن احمد ......بارک اللہ فی مصنفاتہ.

آپ اللہ تعالیٰ سے عبدالعزیز بن احمد کی کامیابی کی دعا کریں اللہ تعالیٰ اس کی تصنیفات میں برکت فرمائے۔

عالی قدر اصحاب علم آپ کی تصنیفات کی بہت قدر کرتے ہیں لیکن آپ کی تصنیفات جابجا منتشر ہیں لیکن بعض اہل علم آپ کی کتب کی جستجو میں ہیں اللہ تعالیٰ ان کو کامیاب فرمائے اورہمیں بھی جستجوئے تصیفات پرھارویؒ میں شامل فرما کر کامیاب فرمائے۔

**(آمین یارب العلمین)**



# آغاز کتاب مقام حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ



نحمدالله علی حسن الاعتقاد وحب النبی صلی الله علیه وسلم وحب العترة والصحابة بالاقتصاد صلی الله علی سید هم وعلیهم وبلغ منا السلام الیه والیهم.

اے رفیق محترم یہ (رسالہ جس کا نام) ''الناہیہ عن طعن معاویہؓ'' ہے اس کو لے لو اور اس کامیاب ہونے والی جماعت بلند مرتبہ کی پیروی کو لازم سمجھو اور غالی سرکش اور بدبودار فرقہ سے اجتناب کرو اور واہی تباہی، بے مقصد اور خالی خطبات کو ترک کردو اور (مصنف رسالہ) عبدالعزیز ابن احمد بن حامد کے لئے کامیابی کی دعا کرو۔ اللہ تعالیٰ اس کی تصنیفات میں برکت دے اور انہیں ہر حاسد سے محفوظ رکھے اور اللہ تعالیٰ ہی ناصر و مددگار ہے اور وہی اول و آخر ہے اور یہ کتاب چند فصلوں پر مرتب کی گئی ہے۔

## فصل: صحابہ کرام کے چند فضائل

قرآن کریم کی ایک آیت ہی (صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم) کے بارے میں آپ کے لئے کافی ہے۔

لایستوی منکم من انفق من قبل الفتح وقاتل اولئک اعظم درجة من الذین انفقوا من بعد وقاتلوا وکلا وعدالله الحسنیٰ

(الحدید: آیت: ۱۰)

''جولوگ فتح مکہ سے پہلے (فی سبیل اللہ) خرچ کر چکے اور لڑ چکے برابر نہیں۔ وہ لوگ درجہ میں ان لوگوں سے بڑے ہیں جنہوں نے (فتح مکہ کے) بعد خرچ کیا اور لڑائی کی اور (یوں) اللہ تعالیٰ نے بھلائی (یعنی ثواب) کا وعدہ سب سے کر رکھا ہے۔''
(ترجمہ از بیان القرآن)

اس آیت میں تمام صحابہؓ کے لئے جنت کی بشارت ہے جیسا کہ ابن حزم نے کہا ہے۔

## احادیث

''حضرت عمران بن حصینؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ میری امت میں سے بہتر لوگ میرے زمانے کے پھر جوان کے بعد ہوں گے پھر جو ان کے بعد ہوں گے۔''

(ترمذی: ج ۲ ص ۲۲۵/باب ماجاء فی فضل من رای النبی/طبع: قدیمی کتب خانہ)

''حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مرفوعاً روایت ہے کہ بہتر لوگ میرے زمانے کے ہیں۔'' (بخاری، مسلم، مسند احمد، ترمذی)

حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ نہیں چھوئے گی آگ اس مسلمان کو جس نے مجھے دیکھا یا جس نے میرے دیکھنے والے کو دیکھا۔

(ترمذی ج ۶ ص: ۱۶۷، حدیث/ ۳۸۵۸/ دارالعرب السلام، محقق بشار عواد (ترمذی ج ۲ ص: ۲۲۶/طبع میر محمد کتب خانہ آرام باغ کراچی (ضیاء المقدسی)

''حضرت عبداللہ بن یسیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ خوش خبری ہو اس شخص کو جس نے مجھے دیکھا اور مجھ پر ایمان لایا خوشخبری ہو اس شخص کو جس نے میرے دیکھنے والے کو دیکھا اور مجھ پر ایمان لایا اس شخص کے لئے خوشخبری اور اچھا ٹھکانہ ہے۔'' (طبرانی، حاکم)

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میری امت میں میرے صحابہ کی مثال ایسی ہے جیسے کھانے میں نمک کہ نمک کے بغیر کھانا

خوشگوار نہیں ہوتا۔ (بشرح السنہ للبغوی، سنن ابو یعلیٰ)

حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ سے روایت ہے کہ جناب رسول اکرم ؐ نے فرمایا کہ نہیں مرے گا میرا صحابی کسی زمین میں مگر وہ قیامت کے دن اس کے قائد اور (مینار کے) نور کی حیثیت سے اٹھایا جائے گا۔

(ترمذی، وقال غریب، ضیاء المقدسی)

"یہ روایت بھی حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ سے ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا ستارے آسمان کے لئے امن (کی علامت) ہیں جب ستارے جھڑ جائیں گے تو آسمان کو خوفناک چیز کا سامنا ہوگا (یعنی آسمان پھٹ جائے گا) میں اپنے ان صحابہ کے لئے موجب امن ہوں جب میں رخصت ہو جاؤں گا تو میرے صحابہؓ کو خوفناک صورت پیش آئے گی (یعنی اختلافات ومشاجرات) اور میرے صحابہؓ میری امت کے لئے موجب امن ہیں جب میرے صحابہ انتقال کر جائیں گے تو امت کو خوفناک حالات کا سامنا ہوگا۔"

(یعنی نظریاتی اختلافات، مصائب اور حکمرانوں کے مظالم) (مسلم، مسند احمد)

"حضرت عمر بن خطابؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میرے صحابہ کا اکرام کرو کیونکہ وہ تم میں سے بہترین لوگ ہیں۔" (نسائی بسند صحیح یا حسن)

"حضرت عمر بن خطابؓ سے ہی روایت ہے کہ جناب رسول اکرم ﷺ نے فرمایا میں نے اپنے بعد اپنے صحابہ کے اختلاف کے بارے میں حق تعالیٰ شانہ سے درخواست کی تو اللہ تعالیٰ نے میری طرف وحی بھیجی کہ اے محمد! آپ کے صحابہ میرے نزدیک آسمان کے ستاروں کی مانند ہیں کہ ان میں سے بعض بعض سے (روشنی میں) قوی تر ہیں مگر نور سب کے لئے ہے پس جس شخص نے ان کے اختلاف کے موقع پر ان میں سے کسی کی اقتداء کر لی، وہ میرے نزدیک ہدایت پر ہے۔"

"حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میرے صحابہؓ ستاروں کی مانند ہیں ان میں سے جس کی پیروی کرو گے ہدایت پاؤ گے۔" (زید عن ابی سعید الخدری)

حدیث کے آخری فقرے میں کلام ہے، حافظ ابن حجر عسقلانیؒ کہتے ہیں کہ یہ ضعیف اور واہی ہے ابن حزم سے منقول ہے کہ یہ موضوع ہے باطل ہے ابن الربیع کہتے ہیں کہ یہ حدیث ابن جابر نے روایت کی ہے مگر ان کی سنن میں موجود نہیں۔

## فصل: طعن صحابہؓ کی ممانعت

”حضرت ابو سعید خدریؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میرے صحابہؓ کو برا نہ کہو کیونکہ تم میں سے کوئی شخص احد پہاڑ کے برابر بھی سونا خرچ کر ڈالے تو ان کے ایک مُد (پیمانہ) کو بھی نہیں پہنچ سکتا اور نہ اس کے نصف کو۔“

(بخاری، مسلم، ابوداؤد، ترمذی) (ترمذی ج ۲ ص: ۲۲۵، از باب ماجاء فی من سب اصحاب جاء لنبی ﷺ)

یہ حدیث مسلم اور ابن جابر نے حضرت ابو ہریرہؓ سے بھی روایت کی ہے، اور ابو بکر برقانی نے اس کو علی شرط الشیخین روایت کیا ہے۔

”حضرت عبداللہ بن مغفلؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میرے صحابہؓ کے بارے میں اللہ تعالیٰ سے ڈرو۔ ان کو (اپنی بدگوئی کا) نشانہ نہ بناؤ کیونکہ جس نے ان سے محبت کی تو میری محبت کی وجہ سے کی اور جس نے ان سے بغض رکھا تو میرے ساتھ بغض رکھنے کی بناء پر ان سے بغض رکھا اور جس نے ان کو ایذاء دی اس نے مجھے ایذاء دی اللہ تعالیٰ اس کو بہت جلد پکڑے گا۔“ (ترمذی وقال غریب)

”حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میری امت کے سب سے بدتر لوگ وہ ہیں جو میرے صحابہ کے حق میں بے باک ہیں۔“

(روایت ابن عدی ج ۳ ص ۱۱۷۷، طبع/المکتبۃ الاثریہ)

”حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جب تم ان لوگوں کو دیکھو جو میرے بعد صحابہ کو برا بھلا کہتے ہیں تو یوں کہو کہ اللہ کی لعنت ہو تمہارے شر پر“

(ترمذی ج ۲ ص: ۲۲۵، باب ماجاء فی من سب اصحاب النبی ﷺ) (خطیب بغدادی)

”حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو شخص میرے

صحابہؓ کی بدگوئی کرے اس پر اللہ تعالیٰ کی فرشتوں کی اور سارے انسانوں کی لعنت۔"

"حضرت حسنؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ: جو شخص دنیا سے اس حال میں جائے گا کہ وہ میرے کسی صحابی کی بدگوئی کرتا تھا تو اللہ تعالیٰ اس پر (قبر میں) ایک جانور مسلط کردیں گے جو اس کے گوشت کو کاٹتا رہے گا، وہ اس کے درد کو قیامت تک پائے گا۔" (ابن ابی الدنیا فی القبور)

"حضرت حسنؓ ہی سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے چنا اور میرے لئے میرے رفقاء کو چنا ان میں سے میرے وزیر مددگار اور رشتہ دار بنائے اور جس نے ان کی بدگوئی کی اس پر اللہ کی فرشتوں کی اور سارے انسانوں کی لعنت اللہ تعالیٰ اس کے کسی فرض و نفل کو قبول نہیں فرمائیں گے۔" (طبرانی، حاکم)

## فصل: مسلمانوں کا ذکر سوائے خیر کے کرنے کی ممانعت

حضرت ابن مسعودؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مسلمان کو گالم گلوچ کرنا فسق ہے۔ (بخاری، مسلم، احمد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ)

"یہ حدیث ابن ماجہ نے حضرت ابو ہریرہؓ اور حضرت سعد سے اور طبرانی نے حضرت عبداللہ بن مغفلؓ سے اور دار قطنی نے حضرت جابرؓ سے بھی روایت کی ہے۔"

"حضرت ابن عمرؓ سے مروی ہے کہ جس شخص نے اپنے بھائی کو کافر کہا تو ان دونوں میں سے ایک شخص اس کو لیکر لے کر واپس ہوتا ہے۔" (بخاری، مسلم، احمد)

"حضرت ابو ذرؓ سے مروی ہے کہ جب کوئی شخص کسی پر فسق یا کفر کی تہمت لگائے اگر وہ شخص (جس کو کافر یا فاسق کہا گیا) ایسا نہ ہو تو کہنے والا اس کو ساتھ لے کر واپس لوٹتا ہے۔" (بخاری)

"حضرت ابن مسعودؓ سے مروی ہے کہ مومن طعنہ دینے والا، لعنت کرنے والا، بدگو، بدزبان نہیں ہوتا۔" (ترمذی، بیہقی، بخاری فی التاریخ، حاکم، صحیح ابن حبان)

"حضرت ابوالدرداءؓ سے مرفوعاً روایت ہے کہ بندہ جب کسی چیز پر لعنت کرتا ہے تو وہ آسمان کی طرف چڑھتی ہے مگر آسمان کے دروازے اس کے آگے بند کردیئے جاتے ہیں پھر وہ زمین پر اترتی ہے تو زمین کے دروازے بھی بند کردیئے جاتے ہیں پس جب زمین وآسمان کے دروازے اس پر بند کردیئے جاتے ہیں اور اپنا کوئی ٹھکانہ نہیں پاتی تو اس شخص کی طرف لوٹتی ہے جس پر لعنت کی گئی تھی پس اگر وہ اس کا مستحق ہوا تو ٹھیک ورنہ لعنت کرنے والے کی طرف لوٹتی ہے۔" (ابوداؤد)

## فصل : مردوں کو برا کہنے کی ممانعت

"حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ: مردوں کو برا مت کہو کیونکہ انہوں نے جو کچھ آگے بھیجا ہے وہ اس تک پہنچ چکے ہیں۔" (بخاری)

## فصل : صحابہ کرامؓ کی رنجشوں کی ذکر کی ممانعت

(شیخ پرہارویؒ فرمارہے ہیں) بہت سے محققین نے ذکر کیا ہے کہ مشاجرات صحابہؓ کا تذکرہ حرام ہے کیونکہ اندیشہ ہے کہ اس سے بعض صحابہ کرامؓ سے بدگمانی پیدا ہوجائے اس کی تائید اس حدیث مرفوع سے ہوتی ہے جس میں فرمایا گیا کہ میرے صحابہ میں سے کوئی بھی مجھ تک کسی کی شکایت نہ پہنچائے کیونکہ میں چاہتا ہوں کہ تمہاری طرف نکلوں تو سب کی طرف سے میرا سینہ صاف ہو۔ (ابوداؤد عن ابن مسعودؓ)

امام ابواللیثؒ کہتے ہیں کہ حضرت ابراھیم نخعیؒ سے صحابہ کرامؓ کی باہمی خانہ جنگیوں کے بارے میں دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا کہ یہ وہ خون ہے جن سے اللہ تعالیٰ نے ہمارے ہاتھوں کو پاک رکھا کیا اب ہم ان سے اپنی زبان کو آلودہ کریں؟

اہل سنت کو ان واقعات کا تذکرہ مجبوری کی بناء پر اس لئے کرنا پڑا کہ اہل بدعت نے ان میں سے بہت سے وضعی اور جھوٹے افسانے گھڑ لئے تھے جہاں تک بعض متکلمین کی رائے

ہے کہ مشاجرات کی سب روایات جھوٹ کا پلندہ ہیں یہ قول ہے تو بہت اچھا مگر بعض روایات تو اتر سے ثابت ہیں (جن کا انکار کرنا ممکن نہیں) اور اہلسنت والجماعت کا اجماع ہے کہ ان میں سے جو واقعات ثابت ہیں ان کی مناسب تاویل کی جائے گی تاکہ عوام کو وساوس اور شہادت سے بچایا جا سکے اور جو تاویل کے لائق نہ ہوں تو وہ مردود ہیں، اس لئے کہ صحابہ کرامؓ کی بزرگی ان کی حسن سیرت اور ان کا منبع حق ہونا نصوص قاطعہ اور اجماع اہل حق سے ثابت ہے پس یہ (چند روایات خصوصاً متعصب اور کذاب رافضیوں کی) اس کے مقابلہ میں کیا حیثیت رکھتی ہیں؟

## فصل: مشاجرات کا مختصر قصہ

متعدد سندوں سے ثابت ہے کہ اہل مصر مدینہ آئے اور حضرت عثمانؓ سے مطالبہ کیا کہ مصر سے عبداللہ ابن ابی سرحؓ کو معزول کر دیں اور محمد بن ابی بکرؓ کو ان پر حاکم مقرر کر دیں آپؓ نے یہ درخواست منظور کر لی مگر آپؓ کے وزیر مروان بن حکم نے عبداللہ کو لکھا کہ جب یہ لوگ مصر پہنچیں تو ان کو قتل کر دیا جائے ان مصریوں کی خط لے جانے والے سے راستے میں ملاقات ہو گئی، انہوں نے خط اس سے لے لیا دیکھا تو وہ امیر المومنین کی طرف سے تھا خط پر خلیفہ کی مہر تھی حامل خط خلیفہ کا غلام تھا اور انہی کی اونٹنی پر سوار تھا وہ لوگ راستے ہی سے مدینہ کی طرف واپس لوٹ آئے اور حضرت عثمانؓ کے مکان کا محاصرہ کر لیا۔

محققین کی رائے ہے کہ یہ ان بد باطن مفسدوں کی سازش تھی انہوں نے جعلی خط کا افسانہ گھڑ کر اسے مروان سے منسوب کر دیا کیونکہ خود امیر المومنین کی طرف سے اس کی نسبت ممکن نہیں تھی ان کا مقصد اسلام کے نظام خلافت کو درہم برہم کرنا اور امت کو فتنہ کی آگ میں جھونکنا تھا جس کے لئے مکر و تزویر کا یہ سارا حیلہ تراشا گیا۔

(از حضرت مولانا یوسف لدھیانوی شہید علیہ الرحمۃ)

”حضرت عثمانؓ نے صحابہ کرامؓ کو ان کے ساتھ قتال سے منع کر دیا جس سے آپ کا مقصد مسلمانوں کے خون کی حفاظت اور شہادت کا شوق تھا جس کی بشارت انہیں زبان نبوت سے مل چکی تھی۔“

چنانچہ ان محاصرین نے آپؓ کو شہید کر دیا اور حضرت علیؓ کے ہاتھ پر بیعت کر لی حضرت عائشہؓ، زبیرؓ، طلحہ اور معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے مطالبہ کیا کہ ان کو قصاص میں قتل کیا جائے حضرت علیؓ اس سلسلہ میں مہلت چاہتے تھے کہ نظام خلافت مستحکم ہو جائے اور شورش وفتنہ برپا نہ ہو چنانچہ گفتگو نے طول کھینچا۔ اختلاف رونما ہوا اور من جانب اللہ جو مقدر میں تھا وہ ہو کر رہا چنانچہ بصرہ کے قریب حضرت طلحہ وزبیر اور حضرت عائشہؓ کی حضرت علیؓ سے جنگ ہوئی۔ اول الذکر دونوں بزرگ اس جنگ میں شہید ہوئے حضرت عائشہؓ کے اونٹ کی کونچیں کاٹ دی گئیں اسی کا نام جنگ جمل ہوا (یہ جنگ بھی انہیں مفسدین کی برپا کردہ آتش فتنہ تھی فریقین کے درمیان صلح کے لئے گفتگو ہو رہی تھی عین اس رات جب کہ طرفین صلح پر متفق ہو کر آرام کی نیند سو رہے تھے ان مفسدین نے طرفین پر شب خون مارا جس سے ہر فریق سمجھا کہ دوسرے فریق نے بدعہدی کی یوں جنگ کے شعلے چاروں طرف بھڑکنے لگے)

حضرت علیؓ نے حضرت عائشہؓ کو اعزاز واکرام کے ساتھ مدینہ بھیج دیا۔ بعد ازاں صفین میں فرات کے کنارے حضرت معاویہؓ کی حضرت علیؓ سے جنگ ہوئی یہ لڑائی جاری رہی تا آنکہ صلح کے مشابہ اختلاف واقع ہوا۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

## فصل : مجتہد سے خطا پر مؤاخذہ نہیں

اس قاعدے کی سند حدیث مرفوع ہے، جس میں فرمایا گیا ہے کہ حکم جب خوب غور وفکر سے فیصلہ کرے تو اگر اس کا فیصلہ صحیح ہو تو اس کے لئے دو اجر ہیں اور اگر اس کا اجتہاد غلط ہو تو اس کے لئے ایک اجر ہے، یہ حدیث بخاری، مسلم، احمد، ابوداؤد، نسائی اور ترمذی نے حضرت ابوہریرہؓ سے اور بخاری، احمد، نسائی، ابوداؤد اور ابن ماجہ نے حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ سے اور بخاری نے ابوسلمہ سے روایت کی ہے۔

دو اجر اجتہاد اور ٹھیک فیصلہ پر ہیں، اور ایک اجر صرف اجتہاد پر ہے یہ چاروں صحابہؓ (حضرت عائشہؓ، حضرت زبیرؓ، حضرت طلحہؓ، حضرت معاویہؓ) ان جنگوں میں مجتہد تھے مگر اجتہاد میں خطا تھی۔ حضرت علیؓ بھی مجتہد تھے اور ان کا اجتہاد صواب تھا۔ اصول میں یہ بات طے شدہ ہے

کہ مجتہد کو اپنے اجتہاد پر عمل کرنا لازم ہے۔اس پر اور اس کی تقلید کرنے والوں پر کوئی ملامت نہیں،پس فریقین کے قاتل و مقتول جنت میں ہیں۔ (والحمد اللہ رب العلمین)

"اور ابن سعد نے ابو میسر بن شرجیل سے روایت کی ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ گویا میں جنت میں داخل ہوا ہوں کیا دیکھتا ہوں کہ جنت میں بہت سے قبے بنے ہوئے ہیں میں نے دریافت کیا کہ یہ کن لوگوں کے ہیں؟ مجھے بتایا گیا کہ یہ ذوالکلاع اور حوشب کے ہیں یہ دونوں بزرگ حضرت معاویہؓ کی معیت میں جنگ کرتے ہوئے شہید ہوئے تھے میں نے کہا کہ حضرت عمارؓ اور ان کے رفقاء کہاں ہیں؟ کہا گیا کہ وہ آگے ہیں۔میں نے کہا کہ انہوں نے تو ایک دوسرے کو قتل کیا تھا کہا گیا کہ ان کی اللہ تعالیٰ سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے اللہ تعالیٰ کو واسع المغفرۃ پایا میں نے کہا کہ اہل نہروان یعنی خوارج کا کیا بنا؟ کہا گیا کہ ان کو سختی کا سامنا کرنا پڑا۔"

## فصل : حضرت سیدہ عائشہؓ کے چند فضائل

"حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ سے مرفوعاً روایت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ عائشہؓ کی فضیلت عورتوں پر ایسی ہے جیسے ثرید کی دوسرے کھانوں پر۔"

(بخاری، مسلم، ترمذی، ابن ابی شیبہ، ابن ماجہ، ابن جریر)

"حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ فرماتے ہیں کہ ہم اصحاب محمد ﷺ کو جب کوئی مشکل مسئلہ پیش آتا تھا تو ہم حضرت عائشہؓ سے دریافت کرتے تھے تو ان کے پاس اس کا حل ہمیں ضرور مل جاتا تھا۔"

(ترمذی وقال حسن صحیح غریب)

"حضرت ام ہانیؓ جو حضرت علیؓ کی ہمشیرہ ہیں مرفوعاً روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے حضرت عائشہؓ سے فرمایا: اے عائشہ! عنقریب تیرے کنگن علم اور قرآن ہوں گے۔"

(مسند امام اعظمؒ)

"حضرت عائشہؓ ہی سے مرفوعاً مروی ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے حضرت عائشہؓ

سے فرمایا یہ بات موت کو میرے لئے آسان کر دیتی ہے کہ میں نے جنت میں تجھے اپنی بیوی دیکھا ہے اور ایک روایت میں یوں ہے کہ موت میرے لئے آسان کر دی گئی کیونکہ میں نے عائشہؓ کو جنت میں دیکھا۔" (مسند امام اعظمؒ)

"حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا عائشہ! یہ جبرائیل تم کو سلام کہتے ہیں میں نے عرض کیا وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ۔" (بخاری، مسلم، ترمذی، نسائی)

"حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ مجھ سے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تو مجھے خواب میں تین دفعہ دکھائی گئی فرشتہ تجھے ریشم کے کپڑے میں لپٹی ہوئی لایا اور کہا کہ یہ آپ کی اہلیہ ہیں میں نے تیرے چہرے سے کپڑا اٹھا کر دیکھا تو واقعتاً تو ہی تھی پس میں نے کہا: اگر یہ من جانب اللہ مقدر ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو پورا کر دیں گے۔" (بخاری، مسلم)

"حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ لوگ حضرت عائشہؓ کے باری کے دن ہدایا بھیجنے کا خاص اہتمام کرتے تھے جس سے ان کا مقصود جناب رسول اللہ ﷺ کی رضا جوئی تھا (حضرت عائشہؓ نے فرمایا) کہ آپ ﷺ کی ازواج مطہرات کی دو جماعتیں تھیں ایک میں حضرت عائشہ، حفصہؓ، صفیہؓ اور سودہؓ تھیں اور دوسرے گروہ میں حضرت ام سلمہؓ اور باقی ازواج مطہرات تھیں۔ حضرت ام سلمہؓ کی جماعت نے ان سے کہا کہ آپ ﷺ سے اس سلسلہ میں بات کیجئے کہ آپ صحابہؓ کو حکم فرمائیں آپ ﷺ جس گھر میں بھی ہوں آپ ﷺ کے لئے ہدایا بھیجے جائیں۔ حضرت عائشہؓ کی باری کے دن کا بطور خاص اہتمام نہ کیا جائے چنانچہ اس قرارداد کے مطابق حضرت ام سلمہؓ نے آپ ﷺ سے گفتگو کی تو آپ ﷺ نے ان سے فرمایا کہ مجھے عائشہؓ کے بارے میں ایذاء نہ دو کیونکہ سوائے عائشہؓ کے لحاف کے کسی بیوی کے لحاف میں میرے پاس وحی نہیں آئی ام سلمہؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! میں آپ کی ایذاء ہی سے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں توبہ کرتی ہوں۔"

"پھر ان ازواج مطہرات نے حضرت فاطمہؓ کو آپ ﷺ کی خدمت میں بھیجا تو آپ

نے بیٹی سے فرمایا بیٹی! کیا تم اس سے محبت نہیں رکھتی جس سے میں محبت رکھتا ہوں عرض کیا ضرور فرمایا پس اس سے محبت رکھو۔" (بخاری، مسلم، نسائی)

**تنبیہ**: شاید کسی کو وہم ہو کہ حضرت عائشہؓ کے مناقب میں خود انہی کی روایت مفید نہیں مگر یہ ظن فاسد ہے اس لئے کہ پہلی حدیث ان کے مناقب میں سب سے عظیم تر ہے اور اس سے تمام مرویات ان کی توثیق اور صلاح وصدق حاصل ہو جاتا ہے۔

## فصل: حضرت طلحہؓ کے فضائل

مؤلف مشکوٰۃ لکھتے ہیں کہ وہ طلحہ بن عبید اللہ ابو محمد القرشی ہیں۔ قدیم الاسلام ہیں۔ بدر کے سوا تمام غزوات میں شریک ہوئے جنگ بدر میں عدم شرکت کی وجہ یہ ہوئی کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے ان کو سعید بن زیدؓ کی معیت میں قریش کے قافلہ کی سراغ رسانی کے لئے بھیج دیا تھا۔ جنگ احد میں ان کو ۲۴ اور بقول بعض کے ۷۵ زخم آئے امام ترمذی نے ان کے زخموں کی تعداد اسی (۸۰) سے اوپر روایت کی ہے۔ بتاریخ ۲۰ جمادی الاخری ۳۶ھ کو بروز پنج شنبہ ۶۴ برس کی عمر میں شہید ہوئے اور بصرہ میں دفن ہوئے۔

"اور نوویؒ نے ذکر کیا کہ وہ لڑائی ترک کر کے یکسو ہو گئے تھے اتنے میں ان کو تیر لگا جس سے وہ شہید ہو گئے اور کہا جاتا ہے کہ یہ تیر مروان بن حکم نے پھینکا تھا (یہ بھی کذاب رافضیوں کا اڑایا ہوا افسانہ ہے۔) صحیح بخاری میں حضرت عمرؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ کی وفات ہوئی دراں حالیکہ آپ طلحہؓ اور زبیرؓ سے راضی تھے۔ صحیح مسلم میں حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ایک دن حرا پہاڑ پر تھے آپ ﷺ کے ساتھ ابو بکر، عمر، عثمان، علی، طلحہ، اور زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہم بھی تھے پہاڑ کی چٹان کو حرکت ہوئی تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ٹھہر جا تجھ پر سوائے نبی صدیق اور شہید کے اور کوئی نہیں۔"

(صحیح مسلم)

ترمذی نے حضرت عبد الرحمٰن بن عوفؓ سے اور ابن ماجہ، امام احمد، ضیاء المقدسی اور دار قطنی نے حضرت سعید بن زیدؓ سے روایت کیا ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ابو بکر

جنت میں ہیں، عمر جنت میں ہیں، عثمان جنت میں ہیں، علی جنت میں ہیں، طلحہ جنت میں ہیں، زبیر جنت میں ہیں، عبدالرحمٰن جنت میں ہیں، سعد بن ابی وقاص جنت میں ہیں، سعید بن زید جنت میں ہیں اور عبیدہ بن جراح جنت میں ہیں (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) (ان دس حضرات کو عشرہ مبشرہ کہا جاتا ہے کیونکہ ان دس کو ایک ساتھ جناب رسول اللہ ﷺ نے جنت کی خوشخبری دی۔ مترجم) (ترمذی)

"امام احمدؒ اور ترمذیؒ نے حضرت زبیرؓ سے روایت کیا ہے کہ جنگ کے دن کہ جنگ کے دن آپ ﷺ پر دو زرہیں تھیں آپ ﷺ نے ایک چٹان پر چڑھنا چاہا مگر نہ چڑھ سکے تب حضرت طلحہؓ آپ کے پیچھے بیٹھ گئے یہاں تک کہ آپ ﷺ چٹان پر چڑھ گئے پس میں نے آپ ﷺ کو یہ فرماتے سنا کہ طلحہ نے جنت واجب کر لی امام ترمذی فرماتے ہیں کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔" (احمد، ترمذی)

"امام ترمذیؒ حضرت جابرؓ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے طلحہ بن عبید اللہؓ کی طرف دیکھ کر فرمایا کہ جو شخص کسی ایسے آدمی کو دیکھنا چاہتا ہے جو زمین پر چل رہا ہے حالانکہ اس نے اپنی نذر (اللہ کے راستہ میں شہید ہونے کی) پوری کر لی ہے وہ اس شخص کو دیکھ لے۔" (ترمذی)

"امام ترمذیؒ اور حاکمؒ حضرت جابرؓ سے روایت کرتے ہیں کہ جو شخص کسی شہید کو زمین پر چلتے پھرتے دیکھنا چاہتا ہے وہ طلحہ بن عبید اللہ کو دیکھ لے۔ رضی اللہ عنہ۔ ابن ماجہؒ نے حضرت جابرؓ سے اور ابن عساکر نے حضرت ابو ہریرہؓ سے اور حضرت ابو سعید خدریؓ سے روایت کیا ہے کہ طلحہ زمین پر چلتے پھرتے شہید ہیں۔"

"ترمذی اور ابن ماجہ نے حضرت معاویہؓ سے اور ابن عساکر نے حضرت عائشہؓ سے روایت کیا ہے کہ طلحہ ان لوگوں میں سے ہیں جنہوں نے (راہ خدا میں قربان ہونے کی) اپنی نذر پوری کر لی۔"

"امام ترمذیؒ نے حضرت طلحہؓ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے صحابہؓ نے

آپؓ نے فرمایا بلکہ میں مومنین کی عزت افزائی کرنے والا ہوں۔ میں نے اپنے والد ماجد حضرت علیؓ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ معاویہؓ کی حکومت کو ناگوار نہ سمجھو کیونکہ میرے بعد اس امر خلافت کے متولی وہی ہوں گے اور اگر تم نے ان کو بھی کھودیا تو تم سروں کو اندرائن کی طرح کندھوں سے گرتے ہوئے دیکھو گے۔

حضرت معاویہؓ سے مرفوعاً مروی ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا معاویہ! اگر امر خلافت تمہارے سپرد ہو تو اللہ سے ڈرنا اور عدل کرنا۔ حضرت معاویہؓ فرماتے ہیں کہ جب آپ ﷺ نے یہ بات ارشاد فرمائی تو مجھے ہمیشہ یہ خیال رہا کہ میں اس میں ضرور مبتلا ہوں گا یہاں تک کہ مبتلا ہو کر رہا۔

**نکتہ**: جب تم آپ ﷺ کے ارشاد میں مسلمانوں کی دو بڑی جماعتیں کے لفظ پر غور کرو گے تو نظر آئے گا کہ حدیث نبوی کی رو سے یہ دونوں جماعتیں بڑی مکرم و معظم ہیں۔

## فصل: حضرت معاویہ پرؓ اعتراضات اور ان کے جوابات

جاننا چاہئے کہ ہم حضرت معاویہؓ یا کسی اور صحابی کے بارے میں عصمت کا دعویٰ نہیں کرتے۔ عصمت ملائکہ وانبیاء علیہم السلام کی خصوصیت ہے جیسا کہ علم الکلام میں اس کی تحقیق کی گئی ہے۔ اس کے باوجود انبیاء علیہم السلام سے بہت سی باتیں سہواً یا بطور بشریت صادر ہوئی ہیں انہیں لغزش کہا جاتا ہے مگر اس کا نام "ترک افضل" لکھنا ہے اور اگر کسی صحابیؓ سے کوئی بات صادر ہو جو ان کے مقام و مرتبہ کے لائق نہیں تو یہ بعید از امکان نہیں اور جب صحابہ کرامؓ کے درمیان مشاجرات ہوئے تو ان کی آپس میں جنگیں بھی ہوئیں، سخت کلامی بھی ہوئی اور ایسے امور بھی سرزد ہوئے ہیں جن میں تامل وغور کرنے والے کو توحش ہوتا ہے۔

لیکن ہمارا اہل سنت والجماعت کا مذہب یہ ہے کہ ایسے امور میں حتی الوسع تاویل کی جائے اور جہاں تاویل ممکن نہ ہو وہاں روایت کا رد کر دینا واجب ہے اور سکوت

وخاموشی اختیار کرنا اور طعن سے گریز کرنا لازم ہے کیونکہ یہ بات قطعی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان اکابر سے مغفرت اور بھلائی کا ارادہ فرمایا ہے اور حدیث میں فرمایا گیا ہے کہ آگ ان کو نہیں چھوئے گی اور جو شخص ان پر زبان طعن دراز کرے اس کے حق میں سخت وعید آئی ہے پس تمام صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین سے حسن ظن اور ادب واحترام بجالانا ہر مسلمان پر لازم ہے سلف صالحین، محدثین، اور اصولیین کا یہی مذہب ہے۔

اور ہم اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں درخواست کرتے ہیں کہ ہمیں اسی پر ثابت قدم رکھے۔ اور اکثر لوگ حضرت معاویہؓ پر نکتہ چینی کرتے ہیں شاید اس میں یہ حکمت ہے کہ ان سے کوئی چیز صادر ہوئی اس لئے اللہ تعالیٰ نے چاہا۔ رہتی دنیا تک ان کے اعمال صالحہ کا سلسلہ جاری رہے (کیونکہ جو لوگ برائی کرتے ہیں وہ غیبت و بہتان کے مرتکب ہوتے ہیں اس کی پاداش میں ان کی نیکیاں حضرت معاویہؓ کو ملتی ہیں اس لئے یہ لوگ حضرت معاویہؓ پر تنقید نہیں کرتے بلکہ درحقیقت نیکیوں کا تحفہ ان کی خدمت میں پیش کرتے ہیں۔ اور بہت ممکن ہے کہ ایک چیز کو تم ناگوار سمجھو اور وہ تمہارے حق میں بہتر ہو۔

## پہلا اعتراض

بعض محدثین جن میں مجد الدین شیرازی صاحب سفر السعادۃ بھی شامل ہیں۔
کہا گیا ہے کہ ان کے فضائل میں کوئی صحیح حدیث وارد نہیں ہوئی اسی طرح امام بخاریؒ نے ابن ابی ملیکہ کی حدیث پر "باب ذکر معاویہ" کا عنوان قائم کیا ہے دوسرے صحابہ کی طرح مناقب یا فضل کا عنوان نہیں رکھا۔

## جواب

اس کا جواب یہ ہے کہ اس سے پہلے دو حدیثیں گزر چکی ہیں ایک مسند احمد اور دوسری سنن ترمذی کی پس اگر عدم صحت سے مراد عدم ثبوت ہے تو یہ قول مردود ہے اور اگر صحت سے صحت مصطلحہ عند المحدثین ہے تو کوئی حرج نہیں کیونکہ اس کا دائرہ تنگ

ہے۔ (بوجہ شرائط حدیث)

احادیث صحیحہ کی قلت کی وجہ سے بیشتر احکام وفضائل احادیث حسان ہی سے ثابت ہیں۔

اور مسند کی اور سنن کی حدیث درجہ حسن سے کم تر نہیں اور فن حدیث میں طے ہو چکا ہے کہ فضائل کے باب میں حدیث ضعیف پر بھی عمل جائز ہے۔ حدیث حسن کی تو کیا بات ہے اور میں نے (علامہ پرھارویؒ) کسی معتبر کتاب میں امام مجد الدین ابن اثیر کا قول دیکھا ہے کہ حضرت معاویہؓ کی فضیلت میں مسند احمد کی حدیث صحیح ہے مگر اس وقت وہ کتاب ذہن میں نہیں رہی اور شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ نے "شرح سفر السعادۃ" میں انصاف نہیں کیا کیونکہ انہوں نے مصنفؒ کے اس فقرہ پر تعصب نہیں کیا جیسا کہ اس کے دوسرے تعصّبات پر تعصب کیا ہے۔

امام بخاریؒ کے طرز عمل کا جواب یہ ہے کہ یہ تفنن فی الکلام ہے چنانچہ انہوں نے اسامہ بن زید، عبداللہ بن سلام، جبیر بن مطعم رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے فضائل جلیلہ "ذکر فلاں" کے عنوان ہی سے ذکر کئے ہیں۔

## دوسرا اعتراض

صحیح مسلم میں ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ میں بچوں کے ساتھ کھیل رہا تھا اتنے میں رسول اللہ ﷺ تشریف لے آئے میں دروازے کے پیچھے چھپ گیا آپ ﷺ نے (ازراہ تلطف) میرے کندھوں کے درمیان مکہ رسید کیا اور فرمایا جاؤ! معاویہؓ کو میرے پاس بلالاؤ میں گیا اور واپس آکر عرض کیا کہ وہ کھانا کھارہے ہیں پھر فرمایا "جاؤ" میں گیا اور واپس آکر عرض کیا کہ وہ کھانا کھارہے ہیں فرمایا اللہ تعالیٰ اس کا پیٹ نہ بھرے۔

## جواب

تحقیق یہ ہے کہ یہ کلمہ عادت عرب کے طور پر ہے مثلاً کہا جاتا ہے "قاتلہ اللہ

مـا اکرمه" (اللہ تعالیٰ اسے برباد کرے/ بددعا) اور "ویل امه وابیه ماجوده" اس کے حقیقی معنی مراد نہیں ہوتے اور اگر تسلیم کرلیا جائے تو اللہ تعالیٰ اس کو رحمت وقربت بنا دینگے جیسا کہ حدیث صحیح میں ہے۔ صحیح مسلم میں ایک باب کا عنوان ہے۔

"اس بیان میں کہ جس شخص کو آپ ﷺ نے لعنت کی ہو یا سخت کلمہ کہا ہو یا بددعا دی ہو اور وہ اس کا اہل نہ ہو تو یہ اس کے لئے پاکیزگی، اجر اور رحمت ہے۔"

اور اس باب میں مذکورہ بالا حدیث ذکر کی ہے۔

نیز اسی باب میں حضرت عائشہؓ کی یہ حدیث ذکر کی ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا کیا مجھے معلوم نہیں کہ میں نے اپنے رب سے کیا شرط کر رکھی ہے؟

میں نے دعا کی ہے کہ اے اللہ! میں بشر ہی تو ہوں پس جس شخص کو میں نے لعنت کی ہو یا اسے سخت لفظ کہا ہو تو آپ اس کو اس شخص کے لئے پاکیزگی اور رحمت بنا دیجئے۔

نیز حضرت ابوہریرہؓ کی حدیث ذکر کی ہے کہ آپ ﷺ نے دعا کی! اے اللہ میں آپ کے پاس سے ایک عہد لینا چاہتا ہوں پس جس مسلمان کو میں نے ایذاء دی ہو، گالی دی ہو، لعنت کی ہو، مارا ہو تو آپ اس کو اس شخص کے لئے رحمت، پاکیزگی اور قربت بنا دیجئے اس کے ذریعہ آپ قیامت کے دن اس شخص کو اپنا قرب عطا فرمائیں۔

اور ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں: "اے اللہ! محمد (ﷺ) بھی ایک بشر ہے اسے بھی غصہ آجاتا ہے جس طرح کہ دوسرے انسانوں کو غصہ آجاتا ہے۔"

نیز حضرت انسؓ کی حدیث ذکر کی ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: "میں نے اپنے رب سے یہ شرط عائد کر رکھی ہے میں نے کہا ہے کہ میں ایک بشر ہی ہوں، خوش بھی ہوتا ہوں جسطرح اور انسان خوش ہوتے ہیں اور غصہ بھی ہوتا ہوں جس طرح اور انسان غصہ ہوتے ہیں پس اپنی امت کے جس شخص پر میں نے ایسی بددعا کی ہو جس کا وہ مستحق نہ ہو تو میری درخواست یہ ہے کہ آپ اس بددعا کو اس کے لئے طہارت، پاکیزگی، اور

قربت ورحمت کا ذریعہ بنادیں کہ اس کے ذریعہ آپ اسے قیامت تک اپنا قرب عطا فرماتے رہیں۔"

بے شک اللہ تعالیٰ نے حضرت معاویہؓ کے حق میں یہ معاملہ کیا پس وہ زمین کے مالک ہوئے اور انتہائی کمال درجہ کے۔ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

## تیسرا اعتراض

امام ترمذیؒ نے یوسف بن سعید سے روایت کیا ہے کہ جب حضرت حسن بن علیؓ نے حضرت معاویہؓ سے بیعت کر لی تو ایک شخص نے کھڑے ہو کر (حضرت حسنؓ سے) کہا کہ آپ نے مومنوں کا منہ کالا کر دیا یا یہ کہا کہ مومنوں کا منہ کالا کرنے والے۔

آپؓ نے کہا اللہ تجھ پر رحم فرمائے مجھے اس پر ملامت نہ کرو کیونکہ نبی کریم ﷺ نے بنی امیہ کو اپنے منبر پر بیٹھا دیکھا تو آپ کو اس سے ناگواری ہوئی اس پر "**انا اعطینک الکوثر**" نازل ہوئی یعنی نہر جنت میں۔

نیز "**انا انزلناہ فی لیۃ القدر**"......**خیر من الف شہر**" تک نازل ہوئی، اے محمد! بنوامیہ آپ کے بعد ایک ہزار مہینے تک حکمران ہوں گے۔

قاسم بن فضل کہتے ہیں کہ ہم نے بنوامیہ کی حکومت کی مدت کا حساب لگایا تو پورے ہزار مہینے نکلا نہ کم نہ زیادہ۔

امام ابن اثیر "الجامع" میں فرماتے ہیں کہ ان کی حکومت ۸۳ سال ۴ مہینے رہی۔ آپ ﷺ کی وفات کے پورے تیس سال بعد حضرت حسنؓ نے حضرت معاویہؓ سے بیعت کی اور ان کی حکومت ابو مسلم خراسانی کے ہاتھوں ختم ہوئی۔ پس یہ کل مدت ۹۲ سال ہوئی اس میں سے ابن زبیرؓ کی مدت خلافت آٹھ سال آٹھ مہینے نکال دیئے جائیں تو پورے ہزار مہینے باقی رہ جاتے ہیں۔

اور حضرت عمران بن حصینؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ کا وصال ہوا اس حال

میں کہ آپ ﷺ تین قبیلوں کو ناپسند فرماتے تھے۔ بنوثقیف، بنوامیہ، اور بنوحنیفہ۔

## جواب

مقصود مطلقاً بنوامیہ کی مذمت نہیں کیونکہ انہی میں حضرت عثمانؓ اور خلیفہ راشد عمر بن عبدالعزیزؒ بھی تھے اور یہ دونوں باجماع اہل سنت امام ہدایت تھے۔

آپ ﷺ کو جس چیز سے ناگواری ہوئی یہ وہ تھی جو یزید بن معاویہ، عبیداللہ بن زیاد اور اولاد مروان سے صادر ہوئی یعنی سنت کی مخالفت اور عترت مطہرہ کو تکلیف دینا۔

حضرت حسنؓ کا مقصود یہ تھا کہ امر خلافت کا بنوامیہ کی طرف منتقل ہونا نوشتہ تقدیر ہے اور یہ کہ اہل بیت نبوت کے لئے وہ نعمتیں بہتر ہیں جو اللہ تعالیٰ کے یہاں ان کے لئے تیار ہیں۔

## چوتھا اعتراض

صحیح مسلم میں سعد بن ابی وقاصؓ سے روایت ہے کہ حضرت معاویہ ابن ابی سفیانؓ، حضرت سعدؓ کے پاس آئے اور ان سے کہا کہ ابوتراب (حضرت علیؓ) کو برا بھلا کہنے سے آپ کو کیا چیز مانع ہے؟ انہوں نے فرمایا کہ مجھے تین باتیں یاد ہیں جو آپ ﷺ نے ان کے حق میں فرمائی ہیں میں کبھی ان کی برائی نہیں کرسکتا۔ ایک تو یہ کہ آپ ﷺ نے فرمایا تھا کہ تمہاری مجھ سے وہی نسبت ہے جو ہارون کو موسیٰ سے تھی (علیہما السلام) مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں۔

دوسری یہ کہ آپ ﷺ نے خیبر کے دن فرمایا تھا کہ کل میں جھنڈا ایک ایسے آدمی کو دوں گا جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول سے محبت رکھتا ہے اور خدا اور رسول کو اس سے محبت ہے۔

تیسرے یہ کہ جب آیت مباہلہ نازل ہوئی تو آپ ﷺ نے حضرت علی، حضرت فاطمہ، حضرت حسنین رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو ملایا اور فرمایا کہ اے اللہ! یہ لوگ میرے اہل بیت ہیں اور کوئی شک نہیں کہ حضرت علیؓ کی بدگوئی کرنا کھلی غلطی ہے۔

## جواب

شرح مسلم میں ذکر کیا ہے کہ اس کی تاویل واجب ہے یا تو یہ کہ سب (بدگوئی) سے ان کے اجتہاد کی غلطی اور ہمارے اجتہاد کی درستگی کا اظہار مراد ہے۔

اور یا یہ کہ انہوں نے کچھ لوگوں کو سنا کہ وہ حضرت علیؓ کی بدگوئی کرتے ہیں اس لئے انہوں نے چاہا کہ حضرت سعدؓ کی زبان سے حضرت علیؓ کی فضیلت کا اظہار کرا کر انہیں اس فعل سے باز رکھیں۔ یا یہ تاویل کی جائے گی کہ اس میں حضرت علیؓ کو برا بھلا کہنے کا حکم نہیں دیا گیا بلکہ سبب مانع کو دریافت کیا گیا ہے اور حضرت علیؓ کو "ابوتراب" کی کنیت سے یاد کرنا کوئی طعن نہیں کیونکہ یہ تو حضرت علیؓ کی محبوب ترین کنیت تھی۔



## پانچواں اعتراض

ان کے زمانہ میں اور ان سے بدعات کا اظہار ہونا چنانچہ شرح وقایہ میں ہے کہ:

"قسم کا مدعی پر رد کرنا بدعت ہے اور سب سے پہلے اس کے مطابق فیصلہ حضرت معاویہؓ نے کیا اور سیوطیؒ کہتے ہیں انہوں نے سب سے پہلے خصی لوگوں کو خادم بنایا اور سب سے پہلے اپنے بیٹے کو ولی عہد بنایا۔"

## جواب

وہ حضرت ابن عباسؓ کی شہادت کے مطابق مجتہد تھے اور خطاء وصواب کو اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانتے ہیں واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم بالصواب۔ اور انہوں نے اپنے بیٹے کو اہل بیت سے حسن سلوک کی وصیت کی تھی مگر اس نے پوری نہیں کی اور اگر حسن بن علیؓ حیات ہوتے تو معاہدہ کے مطابق خلافت ان کے سپرد کر دیتے۔

## چھٹا اعتراض

انہوں نے حضرت حسن بن علیؓ کو زہر دلایا۔

## جواب

یہ بہتان عظیم ہے اور یہ مؤرخین کی وہ خرافات ہیں جن پر اعتماد نہیں کیا جا سکتا۔

## ساتواں اعتراض

جو تفتازانی نے شرح تلخیص میں ذکر کیا ہے کہ حضرت معاویہؓ بیمار تھے، حضرت حسنؓ عیادت کے لئے تشریف لائے بیٹھے تو حضرت حسنؓ کے سامنے انہوں نے یہ شعر پڑھے۔

"اور بدخواہوں کے سامنے میرا اظہار بہادری اس مقصد کے لئے ہے کہ میں زمانہ کے حوادث کے سامنے جھکنے والا نہیں ہوں"۔

"اور جب موت اپنے پنجے گاڑ لیتی ہے تو تم کسی تعویذ کو کارگر نہیں پاؤ گے"۔



## جواب

یہ روایت صحیح نہیں اور بر تقدیر تسلیم اس میں تصریح نہیں کہ انہوں نے حضرت حسنؓ کو مراد لیا تھا۔

## آٹھواں اعتراض

وہ حضرت حسنؓ کی وفات پر خوش ہوئے اور ابن خلکان نے اپنی تاریخ میں ذکر کیا ہے کہ اسی دن حضرت ابن عباسؓ حضرت معاویہؓ کے پاس گئے تو حضرت معاویہؓ نے فرمایا آپ کے اہل بیت میں عظیم سانحہ رونما ہوا ہے انہوں نے جواب دیا کہ مجھے خبر نہیں البتہ یہ ضرور ہے کہ آپ کو خوش دیکھتا ہوں"۔

## جواب

مؤرخین حاطب لیل ہیں (یعنی واقعات میں رطب ویابس بیان کرنے والے لہذا ان کی نقل کا کوئی اعتبار نہیں) اور بر تقدیر تسلیم ہو سکتا ہے کہ ان کا خوش ہونا کسی اور وجہ

سے ہو۔

## نواں اعتراض

”آپ ﷺ نے حضرت عمارؓ سے فرمایا تھا کہ تجھے باغی جماعت قتل کرے گی۔“ (مسلم)

## جواب

اہل سنت کا اس پر اجماع ہے کہ جن حضرات نے حضرت علیؓ کے خلاف خروج کیا ان کا خروج امام برحق کے خلاف تھا مگر یہ بغاوت اجتہاد پر مبنی تھی جو معاف ہے اور ملا علی قاری نے شرح مشکوٰۃ میں ذکر کیا ہے کہ حضرت معاویہؓ اس حدیث کی یہ تاویل کیا کرتے تھے کہ ہم خون عثمان کا مطالبہ کرنے والے ہیں (باغیہ کے معنی طالبہ (طلب کرنے والے)

## دسواں اعتراض

حضرت علیؓ کا قول جنگ صفین کے موقع پر ”قاضی میبذی شرح دیوان علی میں کہتے ہیں کہ ابتر سے مراد معاویہ ہیں اور اس کی تائید میں انہوں نے وہ روایت نقل کی ہے جو سورہ کوثر کے شان نزول میں وارد ہوئی ہے۔“

## جواب

حضرت علیؓ کی طرف دیوان کی نسبت شیعہ سند سے ہے جو وضع و تحریف میں مشہور ہے اس لئے یہ نسبت صحیح نہیں اور اگر تسلیم بھی کرلیا جائے تو ہم یہ تسلیم نہیں کرتے کہ شارح نے جو کچھ ذکر کیا ہے صاحب دیوان کی مراد بھی وہی ہے۔ پس اس میں کوئی دلیل نہیں کہ دوسرے کو قاضی شارح جیسے لوگوں کو بھی ان کا سبّ (بدگوئی) جائز ہے کیونکہ بطور تعزیر خلیفہ کسی شخص کو شتم کرسکتا ہے جبکہ دوسروں کو جائز نہیں ہوتا۔

اور حاصل کلام یہ ہے کہ جب ان اکابر کے درمیان طعن بالسنان (تلوار) کی

نوبت آئی ہے تو طعن باللسان تو اس سے ہلکی چیز ہے مگر یہ دوسروں کے لئے جائز نہیں۔ دو بھائی آپس میں گالم گلوچ کر لیں تو کسی اجنبی کے لئے ان میں سے کسی کو گالی دینا جائز نہیں ہو جاتا اور اسی سے بہت سے مطاعن کا جواب نکل آتا ہے۔

منجملہ ان کے کشاف (تفسیر قرآن) میں زمخشری عفا اللہ عنہ کا قول ہے کہ عبدالرحمٰن بن حسان بن ثابت نے کہا

ہاں! معاویہ بن حرب کو میری بات پہنچا دو جو ہم پر ظلم کرنے والوں کا امیر ہے۔"

علاوہ ازیں یہی معلوم نہیں کہ یہ شعر ثابت بھی ہے یا محض موضوع اور من گھڑت ہے اور زمخشری نے اپنی تفسیر میں ایسی احادیث ذکر کی ہیں جن کے باطل محض ہونے میں کوئی شک نہیں، اور اعتزال اور رفض ایک ہی وادی سے ہیں۔

منجملہ ان کے ایک وہ ہے جو صحیح مسلم میں عبدالرحمٰن نے عبدرب کعبہ سے نقل کیا ہے۔ یہ ایک طویل کلام ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ انہوں نے عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ کو کعبہ کے سائے میں آپ ﷺ کی حدیث بیان کرتے ہوئے سنا جس میں یہ مضمون بھی تھا کہ جو شخص امام پر خروج کرے اسے قتل کر دو۔ عبدالرحمٰن نے یہ حدیث سن کر عبداللہ بن عمروؓ سے کہا یہ تیرا چچا زاد معاویہ حکم کرتا ہے کہ ہم آپس میں ایک دوسرے کا مال ناحق کھائیں اور ایک دوسرے کو قتل کریں۔ عبداللہ تھوڑی دیر خاموش رہے پھر فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کی طاعت میں اس کی فرمانبرداری کر اور گناہ کے کام میں اس کی فرمانبرداری نہ کر۔

سائل کا مقصود حضرت معاویہؓ کی اجتہادی غلطی کو بتانا تھا جو حضرت علیؓ کے مقابلہ میں ان کے جنگ کرنے اور اس پر اموال خرچ کرنے کی صورت میں ظاہر ہوئی (گویا سائل اپنے اجتہاد کے مطابق ان کے اجتہاد کو غلط، اکل بالباطل اور قتل انفس سے تعبیر کر رہا ہے) سائل کا یہ اجتہاد اپنی جگہ صحیح بھی ہو تب بھی حضرت معاویہؓ اپنے اجتہاد پر عمل

کرنے کے مکلّف تھے اور وہ اس سلسلہ میں معذور بلکہ ماجور (اجر کے مستحق) تھے۔

## گیارہواں اعتراض

بہت سے لوگوں نے ذکر کیا ہے کہ اہل شام نے محدث جلیل ابوعبدالرحمٰن احمد نسائیؒ سے مطالبہ کیا کہ انہیں حضرت معاویہؓ کی فضیلت میں کوئی حدیث سنائیں۔ تو انہوں نے کہا "لا اشبع اللہ بطنہ" کے سوا مجھے کوئی حدیث معمول نہیں اور ایک روایت ہے کہ کیا معاویہؓ اس پر راضی نہیں کہ برابر سرابر چھوٹ جائیں وہ فضیلت ڈھونڈتے ہیں اہل شام نے ان کو مارا (امام نسائی کو) حتی کہ وہ بیمار پڑ گئے اور اسی سے ان کی موت واقع ہوئی۔

## جواب

اہل شام کا مطالبہ یہ تھا کہ حضرت معاویہؓ کی حضرت علیؓ پر فضیلت ثابت کریں اس لئے وہ ان کے سوءادب پر ناراض ہو گئے اور یہاں تک تو انہوں نے ٹھیک کہا مگر وہ حد سے نکل گئے اور ایسی بات کی جس سے صحابی پر طعن کا وہم ہوتا ہے خیر آدمی کبھی غلطی کر جاتا ہے۔

یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ امام نسائیؒ نے حضرت معاویہؓ کی مدح ہی کا ارادہ کیا تھا جیسا کہ گزر چکا ہے "لااشبع اللہ بطنہ" کا فقرہ حضرت معاویہؓ کے حق میں پاکیزگی و اجر اور رحمت کا موجب ہے مگر اہل شام ان کا مطلب نہیں سمجھے یا انہوں نے اسی بات پر نکیر کی کہ حضرت معاویہؓ کو حضرت علیؓ پر ترجیح کیوں نہ دی اس لئے انہوں نے جہالت کی بناء پر آپ کو مارا۔

## بارہواں اعتراض

بہت سی صحیح اور حسن حدیثوں میں ان لوگوں کے حق میں وعید شدید آئی ہے جو حضرت علیؓ سے بغض رکھیں یا آپ سے لڑائی لڑیں۔

## جواب

حضرت علیؓ سے لڑائی تو ایسے لوگوں کی بھی ہوئی تو قطعی جنتی ہیں جیسے حضرت عائشہ، طلحہ، زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہم لہذا احادیث وعید کو غیر صحابہ پر محمول کرنا واجب ہے جیسے حروری یا یوں کہا جائے کہ یہ حدیث ان لوگوں کے ساتھ مخصوص ہے جو متعصب ہوں مجتہد نہ ہوں۔

## تیرہواں اعتراض

تیس سال والی حدیث

چنانچہ حضرت سفینہ مولیٰ رسول اللہ ﷺ سے مرفوعاً روایت ہے کہ خلافت تیس سال ہوگی پھر سلطنت ہوگی۔ حضرت سفینہ فرماتے تھے کہ حضرت ابو بکرؓ کی خلافت ۲ سال، حضرت عمرؓ کی دس سال، حضرت عثمانؓ کی بارہ سال اور حضرت علیؓ کی چھ سال۔ گن لو (یہ پورے تیس سال ہوئے) یہ روایت احمد، ترمذی، ابوداؤد اور نسائی کی ہے۔

اور احمد، ترمذی، ابویعلیٰ اور ابن حبان کی ایک روایت میں ہے کہ خلافت میرے بعد میری امت میں تیس سال ہوگی پھر اس کے بعد سلطنت ہے۔

نیز بخاری نے تاریخ میں حاکمؒ نے حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت کیا ہے کہ خلافت مدینہ میں ہوگی اور سلطنت شام میں ہوگی۔

## جواب

تیس سال بعد مطلق خلافت کی نفی مراد نہیں کیونکہ بارہ خلفاء کی حدیث صحیح ثابت ہے بلکہ اس سے وہ خلافت کاملہ مراد ہے جس میں مخالفت سنت کا شائبہ تک نہ ہو اور بلا تخلل انقطاع جاری ہے اور ہمیں اعتراف ہے کہ حضرت معاویہؓ ہر چند کہ عالم، پرہیز گار اور عادل و مصنف تھے مگر وہ علم و ورع اور عدل میں خلفاء اربعہ سے کم تھے جیسا کہ اولیاء کے درمیان تفاوت نظر آتا ہے بلکہ ملائکہ اور انبیاء کرام علیہم السلام کے درمیان بھی۔

حضرت معاویہؓ کی امارت اگر چہ باجماع صحابہؓ اور حضرت حسنؓ کی خلافت ان کے سپرد کردینے کی بناء پر صحیح ہے مگر وہ ان کے پیشرو حضرات کی خلافت کے منہاج پر نہیں تھی۔

کیونکہ انہوں نے مباحات میں توسع کیا جس سے خلفاء اربعہ محترز رہتے تھے نیک لوگوں کی حسنات بھی مقربین کی سیئات شمار ہوتی ہیں اور شاید ان کا مباحات میں توسع (گنجائش) اختیار کرنا ابنائے زمانہ (زمانہ کی چال چلنے والے) کے قصور ہمت کی بناء پر تھا اگر چہ خود ان کی ذات میں یہ چیز نہیں تھی جیسا کہ معلوم ہو چکا باقی خلفاء اربعہ کا عبادات و معاملات میں رجحان بالکل ظاہر ہے جس میں کوئی خفا نہیں۔

## حضرت عمرو بن العاصؓ

آپ کی کنیت ابو عبداللہ اور ابو محمد ہے اور آپ حضرت معاویہؓ کے وزیر و مشیر تھے۔

امام ترمذیؒ، عقبہ بن عمرو بن العاصؓ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا اور لوگ تو اسلام لائے ہیں مگر عمرو بن العاص ایمان لائے ہیں۔

ترمذیؒ کہتے ہیں کہ حدیث غریب ہے اور اس کی سند قوی نہیں حدیث کا مطلب یہ ہے کہ قریش فتح مکہ کے دن ہیبت کی وجہ سے اسلام لائے مگر حضرت عمرو بن العاصؓ فتح مکہ سے ایک دو سال پہلے برضا ورغبت ایمان لائے۔

ابن الملک کہتے ہیں کہ ان کے دل میں اسلام حبشہ میں راسخ ہو گیا تھا جبکہ نجاشی نے آپ ﷺ کی نبوت کا اعتراف کیا تھا اس لئے بغیر کسی کی دعوت کے یہ بحالت ایمان آپ ﷺ کی طرف چلے مدینہ پہنچے اور ایمان لائے (اظہار کیا)۔

امام ذہبیؒ کہتے ہیں کہ حضرت عمرو بن العاصؓ، خالد بن ولید اور عثمان بن طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم صفر ۸ھ میں ہجرت کر کے مدینہ آئے ان سے مندرجہ ذیل حضرات حدیث روایت کرتے ہیں۔ ان کے صاحبزادے عبداللہ، ان کے مولیٰ ابو قیس، قیس ابن ابی

حازم، ابوعثمان النہدی، قبیصہ بن ذویب، ابومرہ مولیٰ عقیل، عبدالرحمٰن بن شماسہ، عروہ بن زبیر اور دیگر حضرات (رضی اللہ تعالیٰ عنہم)

آپ ﷺ نے ان کو غزوہ ذات السلاسل میں امیر لشکر مقرر فرمایا، ابراہیم نخعیؒ سے مروی ہے کہ آپ ﷺ نے امارت کا جھنڈا ان کے سپرد کیا جبکہ لشکر میں حضرت ابوبکرؓ و عمرؓ بھی موجود تھے۔ اس سے مقصود ان کو مانوس کرنا اور ان کی وحشت کا ازالہ تھا کیونکہ یہ قبل از اسلام مسلمانوں سے شدید عداوت رکھتے تھے۔

تاریخ ذہبی میں ہے کہ حماد بن سلمہ انہی کی سند سے حضرت ابوہریرہؓ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا عاص کے دو بیٹے مومن ہیں عمرو اور ہشام۔

اور عبدالجبار بن ورد ابن ابی ملیکہ سے اور وہ حضرت طلحہؓ سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ عبداللہ کے باپ اور ان کی ماں کا گھر بہت ہی خوب گھر ہے۔

صحیح مسلم میں ابوشماسہ المہدی سے روایت ہے کہ ہم حضرت عمرو بن العاصؓ کی خدمت میں اس وقت حاضر ہوئے جب کہ وہ موت کے چل چلاؤ میں تھے۔ بہت دیر تک روتے رہے اور اپنا چہرہ دیوار کی طرف پھیر لیا ان کے صاحبزادے ان کو تسلی دلانے کے لئے کہہ رہے تھے ابا جان کیا رسول اللہ ﷺ نے آپ کو فلاں فلاں خوشخبری نہیں دی تھی؟ فرمایا ہم تو توحید و رسالت کو سب سے اہم چیز سمجھتے ہیں۔ میں تین ادوار سے گذرا ہوں (ایک دور قبل از اسلام کا تھا)

میں نے اپنی یہ حالت دیکھی کہ اپنے سے زیادہ کسی کو رسول اللہ ﷺ سے بغض رکھنے والا نہیں پاتا تھا اور نہ مجھے اس سے زیادہ کوئی چیز محبوب تھی کہ کسی طرح آپ ﷺ پر قابو پالوں تو آپ کو نعوذ باللہ! قتل کر ڈالوں اگر خدانخواستہ میں اسی حال میں مرجاتا تو سیدھا دوزخ میں جاتا۔ پھر دوسرا (دور) آیا جب اللہ تعالیٰ نے اسلام میرے دل میں

ڈالا تو میں بارگاہ نبوی میں حاضر ہوا اس میں نے (آپ ﷺ) سے عرض کیا ہاتھ بڑھایئے میں آپ سے بیعت کروں۔ آپ ﷺ نے ہاتھ بڑھایا تو میں نے ہاتھ کھینچ لیا آپ نے فرمایا عمروؓ! کیا بات ہوئی؟ فرمایا کیا تم نہیں جانتے کہ اسلام پہلے کے سارے گناہوں کو منہدم کر دیتا ہے اور ہجرت پہلے کے سارے گناہوں کو معاف کر دیتی ہے اور حج پہلے کے سارے گناہوں کو دھو ڈالتا ہے۔ (الغرض میں نے اسلام کی بیعت کر لی) اور (پھر تو یہ عالم تھا) آپ ﷺ سے بڑھ کر مجھے کوئی اور چیز محبوب نہ تھی اور نہ میری نظر میں آپ ﷺ سے بڑھ کر کسی کی عظمت و وقعت تھی اور میں آپ ﷺ کی عظمت وجلال کی وجہ سے آپ ﷺ کو نظر بھر کر دیکھ نہیں سکتا تھا آج اگر مجھ سے آپ ﷺ کا حلیہ مبارک دریافت کیا جائے تو میں نہیں بتا سکتا کیونکہ میں نے نظر بھر کر آپ ﷺ کو دیکھا ہی نہیں اگر میں اس حالت میں مرجاتا تو توقع ہے کہ سیدھا جنت میں جاتا۔ پھر (آپ ﷺ کے وصال کے بعد تیسرا دور شروع ہوا) میں نے بہت سی چیزوں میں ہاتھ ڈالا میں نہیں جانتا کہ میری ان میں کیا حالت ہے۔ (وہ رحمت و رضوان کے موجب ہیں یا خدانخواستہ حق تعالیٰ کی ناراضی کا سبب ہیں) پس جب میں مرجاؤں تو میری ساتھ نہ کوئی نوحہ کرنے والی جائے، نہ آگ پھر مجھے دفن کرو تو مجھ پر مٹی ڈالو پھر اتنی دیر تک میری قبر پر ٹھہرے رہو جتنی دیر میں اونٹ ذبح کر کے اس کا گوشت تقسیم کیا جاتا ہے تا کہ میں تم سے انس حاصل کروں اور یہ دیکھوں کہ اپنے رب کے قاصدوں (منکر نکیر) سے کیا سوال و جواب کرتا ہوں۔

## حضرت سیدنا ابوسفیان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

ابن عساکر نے بطریق ابن وہب حرملہ ابن عمران سے انہوں نے سالم سے انہوں نے حضرت عبداللہ بن عمروؓ سے روایت کیا ہے کہ آپ ﷺ نے (جنگ احد کے دن) بددعا فرمائی اے اللہ! لعنت کر صفوان بن امیہ پر اس پر یہ آیت نازل ہوئی آپ

ﷺ کے لئے کوئی اختیار نہیں چنانچہ اللہ تعالیٰ نے ان سب کی توبہ قبول فرمائی وہ اسلام لے آئے اور ان کا اسلام بہت خوب رہا۔ ترمذی نے اس حدیث کو روایت کر کے اسے حسن کہا ہے۔

"جامع الاصول" میں ہے کہ جنگ طائف میں حضرت ابوسفیانؓ کی ایک آنکھ شہید ہوئی جنگ یرموک تک یک چشم رہے اور جنگ یرموک میں دوسری آنکھ بھی شہید ہوگئی۔ ۳۴ھ یا ۳۶ھ یا ۳۱ھ میں مدینہ طیبہ میں ان کا وصال ہوا، حضرت عثمانؓ نے ان کی نماز جنازہ پڑھائی اور جنت البقیع میں دفن ہوئے۔

علامہ زمخشری نے حق تعالیٰ کے ارشاد "عسی اللہ ان یجعل بینکم وبین الذین عادیتم منھم مودۃ" کی تفسیر میں ذکر کیا ہے کہ آپ ﷺ نے ابوسفیانؓ کی صاحبزادی ام حبیبہؓ سے نکاح کیا تو ان کی طبیعت نرم ہوگئی اور ان کی خودی ڈھیلی پڑھ گئی۔

صحیح مسلم میں ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ مسلمان حضرت ابوسفیانؓ کی طرف نہیں دیکھتے تھے اور نہ ان کے پاس بیٹھتے تھے انہوں نے آپ ﷺ سے عرض کیا مجھے تین چیزیں عطا فرمادیجئے فرمایا بہت اچھا! عرض کیا میری بیٹی ام حبیبہؓ عرب بھر میں سب سے زیادہ حسین وجمیل ہے میں آپ سے اس کا نکاح کرتا ہوں۔ فرمایا ٹھیک ہے عرض کیا معاویہؓ کو آپ اپنا کاتب وحی بنا لیجئے۔ فرمایا بہتر۔ عرض کیا۔ مجھے حکم فرمائیے کہ میں کفار سے قتال کروں جیسا کہ میں مسلمانوں سے قتال کیا کرتا تھا۔ فرمایا بہت اچھا۔

شرح مسلم میں ہے کہ یہ حدیث مشکل ہے کیونکہ ابوسفیان ۸ھ میں اسلام لائے اور حضرت ام حبیبہؓ کا نکاح جمہور کے نزدیک اس سے قبل ۶ھ میں ہو چکا تھا پس بعض نے کہا کہ یہ کسی راوی کا وہم ہے اور بعض نے کہا کہ یہ موضوع ہے مگر یہ قول مردود ہے اس لئے کہ اس کے راوی سب ثقہ ہیں۔

ابن عباسؓ نے گمان کیا ہے کہ اگر انہوں نے یہ بات آپ ﷺ سے طلب نہ کی

ہوتی تو آپ ﷺ ان کو عطا نہ کرتے کیونکہ آپ ﷺ کی عادت مبارکہ یہ تھی کہ جب بھی کوئی شخص آپ ﷺ سے سوال کرتا آپ ﷺ اس کا اثبات ہی میں جواب دیتے۔

## فصل : حضرت ابوسفیانؓ کی بیوی اور حضرت معاویہؓ کی والدہ کا ذکر خیر

مؤلف مشکوٰۃ کہتے ہیں کہ وہ فتح مکہ کے دن اپنے شوہر کے بعد اسلام لائیں آپ ﷺ نے ان کو اسی نکاح پر برقرار رکھا یہ صاحب فصاحت اور ذی عقل تھیں جب آپ ﷺ نے عورتوں سے بیعت لی تو ان سے فرمایا کہ تم اللہ کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہیں ٹھہراؤ گی۔ یہ کہنے لگیں شرک پر تو میں جاہلیت میں بھی راضی نہ تھی اسلام میں کیسے راضی ہو سکتی ہوں۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا اور چوری نہیں کرو گی۔ تو کہنے لگی کہ ابوسفیانؓ ذرا کفایت شعار آدمی ہیں (کیا میں ان کے مال اپنے بال بچوں کے لئے چوری چھپے لے سکتی ہوں؟) آپ ﷺ نے فرمایا جتنا مال تجھے اور تیرے بال بچوں کو معروف طریقہ سے کافی ہو جاوے اتنا لے لیا کرو۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا اور زنا نہیں کرو گی۔ تو کہنے لگیں کیا کوئی شریف عورت ایسا کر سکتی ہے؟ پھر فرمایا اور تم اپنی اولاد کو قتل نہیں کرو گی تو یہ کہنے لگیں آپ ﷺ نے ہمارا کوئی بچہ چھوڑا ابھی ہے جسے جنگ بدر میں قتل نہ کر دیا ہو۔ ہم نے بچپن میں ان کی پرورش کی آپ لوگوں نے بڑے ہونے پر ان کو قتل کر دیا آپ ﷺ ان کی یہ بات سن کر مسکرائے حضرت عمرؓ کے دور خلافت میں ان کا انتقال ہوا اسی دن حضرت ابوبکرؓ کے والد ماجد ابو قحافہؓ کا انتقال ہوا ان سے حضرت عائشہؓ روایت کرتی ہیں۔

صحیح بخاری میں ہے حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ ہندہ بنت عتبہؓ آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا یا رسول اللہ (اسلام لانے سے پہلے) میری کیفیت یہ تھی کہ روئے زمین پر کوئی ایسا گھر نہیں جس کا ذلیل ہونا مجھے آپ ﷺ کے گھر والوں سے زیادہ محبوب ہو لیکن اب یہ حالت ہے کہ روئے زمین پر کوئی ایسا گھر نہیں جس کا معزز ہونا مجھے آپ ﷺ کے گھر والوں سے زیادہ محبوب ہو آپ ﷺ نے فرمایا قسم

ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے یہی کیفیت اپنی بھی ہے۔

عرض کیا یارسول اللہ! ابوسفیان کفایت شعار (بخیل) آدمی ہیں اگر میں ان کے مال میں سے ان کے اہل وعیال پر خرچ کروں تو کیا مجھ پر کوئی گناہ ہوگا؟ فرمایا معروف طریقہ سے کرسکتی ہو۔ اس حدیث کے بہت سے طرق ہیں اور آپ ﷺ کے اس ارشاد میں کہ "قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے یہی کیفیت اپنی بھی ہے" ہندہ کی تصدیق ہے اور یہ اطلاع دینا مقصود ہے کہ اس کے بعد ان کی محبت میں اضافہ ہوگیا ہے جس شخص نے اس کے برعکس سمجھا اس نے غلط سمجھا۔



## فصل : مروان بن حکم اموی کا ذکر

مروان بن حکم کا والد فتح مکہ کے دن اسلام لایا مگر وہ چونکہ لوگوں کے سامنے آپ ﷺ کے راز کے معاملات بتایا کرتا تھا اس لئے آپ ﷺ نے اسے طائف کی طرف جلاوطن کردیا تھا مروان چونکہ چھوٹا بچہ تھا وہ بھی اس کے ساتھ تھا۔

علامہ قسطلانیؒ نے شرح بخاری میں فرماتے ہیں کہ مروان کی ولادت آپ ﷺ کی حیات میں ہوئی تھی اور اس کا سماع بھی آپ ﷺ سے ثابت ہے مگر بچپن ہی میں اپنے والد کے ساتھ طائف چلا گیا یہاں تک کہ حضرت عثمانؓ نے اپنی خلافت کے زمانہ میں مدینہ منورہ آنے کی اجازت دی۔

## مروان کے مطاعن

میرا (مصنف کتاب) خیال یہ ہے کہ اس کا معاملہ مخدوش ہے کیونکہ میرے نزدیک تاریخ میں اس کے محاسن کی نسبت مطاعن زیادہ ہیں۔ واللہ اعلم بہرحال اس کے مطاعن میں (سے چندایک) یہ ہیں۔

(۱) حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خلاف شورش اور فتنہ برپا کرنا۔

(۲) حضرت حسن بن علیؓ کو روضہ اقدس میں حضورؐ کے ساتھ دفن نہ ہونے دینا۔

(۳) ولادت کے بعد جب تحنیک (کھجور وغیرہ چبا کر دینا) کے لئے لایا گیا تو آپ کا یہ فرمانا کہ گرگٹ کا بیٹا گرگٹ اور ملعون کا بیٹا ملعون ہے۔ (حاکم)

## مروان کے محاسن

(۱) اس کے محاسن میں سے ایک حدیث کا روایت کرنا

(۲) صاحب مشکوٰۃ فرماتے ہیں کہ اس نے صحابہ کرامؓ کی کثیر جماعت سے روایت کی ہے جن میں حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ بھی شامل ہیں۔ اسی طرح اس سے حضرت عروہ بن زبیر اور علی بن حسنؒ نے بھی روایت کیا ہے۔

(۳) علامہ عسقلانیؒ مقدمہ فتح الباری میں فرماتے ہیں کہ کہا گیا ہے کہ مروان کے لئے رؤیت نبوی ثابت ہے۔

(۴) سہل بن سعد ساعدیؓ صحابی رسول نے اس کی صداقت پر اعتماد کرتے ہوئے اس سے روایت نقل کی ہے۔

لوگوں کو غصہ اس بات پر ہے کہ اس نے حضرت طلحہؓ کو شہید کیا اور اس نے خلافت کے لئے اپنی تلوار لہرائی پھر جو ہوا وہ سب کو معلوم ہے۔ رہا حضرت طلحہؓ کو قتل کرنا تو وہ تاویل سے تھا۔

(۵) امام بخاری نے اس کی سند سے ایک حدیث بھی نقل فرمائی ہے جس کی سند یہ ہے

واخرج البخاری عن محمد بن بشار عن شعبه عن الحکم عن علی بن حسین عن مروان

(۶) بعض شارحین بخاری نے کہا ہے کہ حاکم کی حدیث اس کے لئے قربت وزکوٰۃ اور رحمت ہے۔ (واللہ اعلم)

(۷) ابن قیمؒ فرماتے ہیں کہ مروان کی مذمت کی تمام احادیث موضوع ہیں۔

مؤلف فرماتے ہیں:

کہ جو کچھ ہم نے ذکر کیا ہے وہ اہل انصاف کے لئے کافی ہے، اور کوئی مبتدع ہٹ دھرمی سے سرکشی اختیار کرے تو اس کی شکایت اللہ تعالیٰ ہی کی بارگاہ میں ہے، یہ ۳/ رمضان المبارک ۱۲۳۲ھ کو نماز جمعہ کا وقت ہے، اور میں اللہ تعالیٰ ہی سے خاتمہ بالخیر کی درخواست کرتا ہوں وہ جود وانعام کے مالک ہیں۔ الحمد اللہ آج ۲۳ محرم الحرام ۱۴۲۸ھ کو ترجمہ مکمل ہوا۔

**وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم والہ وصحبہ وتباعہ اجمعین ○**

محمد غزالی جالندھری

تخریج: جامعہ بنوری ٹاؤن کراچی ۱۴۲۳ھ/۲۰۰۲ء

ناظم اعلیٰ جامعہ فاروقیہ دیھہ ۱۶۰ ڈگری

پرنسپل الفوز اسکول ڈگری

ضلع میر پور خاص صوبہ سندھ



# تخریج احادیث الناھیہ عن ذم معاویة



## حدیث (1)

(۱) سنن ترمذی۔باب ماجاء فی القرن الثالث ج/۲ص ۴۵۔طبع میر محمد کتب خانہ آرام باغ کراچی۔

(۲) مستدرک حاکم۔ج/۴ص ۵۹۳۔رقم الحدیث/۶۰۴۲۔طبع/دارالمعرفہ بیروت۔

(۳) بخاری ج/۲ص/۹۳۸۔رقم الحدیث ۲۵۰۹/دارابن کثیر بیروت۔

(۴) بخاری ج/۳ص/۱۳۳۵۔حدیث ۳۴۵۰/حدیث/۳۴۵۱۔طبع دارابن کثیر بیروت۔

## حدیث (2)

(۱) سنن ترمذی۔ج/۲۔ص/۲۲۶۔طبع میر محمد آرام باغ کراچی۔

(۲) الجامع الکبیر۔ج/۴۔ص/۷۸۔حدیث/۲۲۲۱بیروت۔

(۳) صحیح بخاری۔ج/۱۔ص/۳۶۲۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۴) مسلم۔ج/۱۶۔ص/۳۰۲۔حدیث/۶۴۱۹۔طبع بیروت۔

(۵) مسلم۔ج/۲۔ص/۳۰۹۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۶) مسند احمد بن حنبل۔ج/۴۔ص/۴۲۶۔فی احادیث عمران بن حصینؓ طبع بیروت۔

**حدیث (3)**

(۱) ترمذی۔ج/۶۔ص/۱۶۷۔حدیث/۳۸۵۸۔طبع دارالعرب الاسلام محقق دکتور بشارعواد معرف۔بیروت۔

(۲) ترمذی۔ج/۲۔ص/۲۲۶۔طبع میر محمد کتب خانہ کراچی۔

(۳) ضیاءالمقدسی۔مناقب الصحابہؓ۔

**حدیث (4)**

(۱) رواہ عبد بن حمید۔ابن عساکر۔طبع بیروت۔

(۲) مستدرک حاکم۔ج/۵۔ص/۱۱۶۔حدیث ۷۷۰۷۔طبع بیروت۔



**حدیث (5)**

(۱) مستدرک حاکم۔ج/۶۔ص/۱۱۶۔حدیث/۷۷۰۷۔طبع بیروت۔

(۲) طبرانی۔طبع۔بیروت۔

**حدیث (6)**

(۱) بغوی فی شرح السنہ۔طبع بیروت۔

(۲) سنن ابویعلیٰ۔طبع بیروت۔

**حدیث (7)**

(۱) ترمذی۔ج/۲۔ص/۲۲۵۔باب ماجاء فی من سب اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

ضیاءالمقدسی۔مناقب الصحابةؓ۔

**حدیث (8)**

(۱) مسلم شریف۔طبع بیروت۔

(۲) مسند احمد۔فی احادیث ابوموسیٰ اشعریؓ۔طبع،بیروت۔

**حدیث (9)**

(ا) نسائی شریف مع سند صحیح یا حسن۔باب مناقب الصحابہؓ۔طبع بیروت۔

**حدیث (10)**

(ا) سنن ابن ماجہ۔قال ابن الربیع ولم یوجد فی سننہ۔

**حدیث (11)**

(ا) بخاری شریف۔ج/۳۔ص/۱۳۴۳۔رقم الحدیث/۳۴۷۰۔طبع دار ابن کثیر دمشق بیروت۔

(۲) الجامع الکبیر للترمذی۔ج/۶ص/۱۶۸۔حدیث/۳۸۶۱۔طبع بیروت۔

(۳) مسلم شریف۔ج/۲ص/۳۱۰۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۴) مسلم۔ج/۱۶۔ص/۳۰۸۔حدیث/۶۴۳۴۔طبع بیروت۔

(۵) سنن ابی داؤد۔ج/۵۔ص/۳۲۔حدیث/۴۶۵۸۔باب ماجاء فی النبی ﷺ عن سب اصحابہ رسول اللہ ﷺ طبع بیروت۔

**حدیث (12)**

(ا) ترمذی شریف۔ج/۲۔ص/۲۲۵۔باب ماجاء فی من سب اصحاب النبیؐ۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (13)**

(ا) الکامل لابن عدی۔ج/۳۔ص/۱۱۷۷۔طبع المکتبۃ الاثریہ۔

**حدیث (14)**

(ا) ترمذی۔ج/۲۔ص/۲۲۵۔باب ماجاء فی من سب اصحاب النبیؐ۔طبع بیروت۔

(۲) الجامع الکبیر للترمذی۔ج/۶۔ص/۱۷۲۔حدیث/۳۸۶۶۔طبع بیروت۔

(۳) خطیب بغدادی۔بام مناقب الصحابہ۔طبع بیروت۔

### حدیث (15)

مرویات ابن عباسؓ۔باب مناقب الصحابہ۔طبع بیروت۔

### حدیث (16)

ابن ابی الدنیا فی القبور۔

### حدیث (17)

(۱) طبرانی۔مناقب الصحابہؓ۔طبع بیروت۔

(۲) مستدرک حاکم۔مناقب الصحابہؓ طبع دارالمعرفہ بیروت۔



### حدیث (18)

(۱) سنن ابن ماجہ۔ج/۲۔باب سباب المسلم فسوق۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۲) بخاری۔ج/۱۔ص/۲۷۔رقم الحدیث/۴۸۔طبع دارابن کثیر بیروت۔

(۳) بخاری۔ج/۵۔ص/۲۲۴۷۔حدیث/۵۶۹۷۔طبع دارابن کثیر بیروت۔

(۴) مسلم۔باب بیان قول النبی ﷺ رقم الحدیث/۶۴۔طبع بیروت۔

(۵) مسند احمد۔طبع بیروت۔

(۶) طبرانی۔مرویات عبداللہ بن مغفلؓ۔طبع بیروت۔

(۷) نسائی۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۸) ترمذی۔باب سباب المسلم فسوق۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۹) دارقطنی۔باب ایضاً۔طبع بیروت۔

### حدیث (19)

(۱) بخاری۔ج/۵رقم الحدیث/۵۷۵۳۔طبع دارابن کثیر بیروت۔

(۲) مسلم۔باب مال ایمان من قال لاخیہ المسلم یا کافر۔رقم الحدیث/۶۰ دارابن کثیر طبع بیروت۔

(۳) مسند احمد۔طبع بیروت۔

**حدیث (20)**

(اب) بخاری ۔ج/۵۔ص/۲۲۴۷۔رقم الحدیث/۵۶۹۸۔طبع دار ابن کثیر بیروت۔

**حدیث (21)**

(۱) الجامع الکبیر للترمذی۔ج/۳۔ص/۵۲۰۔حدیث/۱۹۷۷۔باب ماجاء فی العنۃ۔

(۲) سنن بیہقی۔باب ماجاء فی العنۃ۔طبع بیروت۔

(۳) مسند احمد۔باب ایضاً۔طبع بیروت۔

(۴) اخرج البخاری فی التاریخ۔طبع بیروت۔

(۵) مستدرک حاکم۔باب ایضاً۔طبع بیروت۔

(۶) ابن حبان۔باب ایضاً۔طبع بیروت۔

**حدیث (22)**

(۱) ابوداؤد ۔ج/۵۔ص/۱۳۴۔رقم الحدیث/۴۹۰۵۔باب فی اللعن۔طبع دار ابن حزم بیروت۔

**حدیث (23)**

(۱) بخاری۔ج/۱۔ص/۴۸۰۔رقم الحدیث/۱۳۲۹۔ باب ما ینھی من سب الاموات۔ طبع دار ابن کثیر۔بیروت۔

**حدیث (24)**

(۱) ابوداؤد۔ج/۵۔ص/۱۱۷۔رقم الحدیث/۴۸۶۰۔باب رفع الحدیث (من المجلس) طبع دار ابن حزم بیروت۔

**حدیث (25)**

(۱) بخاری۔ج/۶۔ص/۲۶۷۶۔حدیث/۶۹۱۹۔باب اجر الحاکم اذا اجتہد فاصاب۔طبع دار ابن کثیر بیروت۔

(۲) الجامع الکبیر للترمذی۔ج/۳۔ص/۸۔حدیث/۱۳۲۶۔باب ماجاء فی القاضی یصیب و یخطی۔طبع بیروت۔

(۳) مسند احمد۔ج/۴۔ص/۱۹۸۔مع کنز العمال۔فہرس الالبانی۔

(۴) سنن ابی داوٗد۔ج/۴۔ص/۸۔حدیث/۳۵۷۴۔باب فی القاضی یخطی۔

(۵) سنن ابن ماجہ۔ج/۴۔ص/۹۔حدیث/۲۳۱۴۔باب فی القاضی یخطی۔

(۶) اخرجہ مسلم۔شرح ج/۱۲۔ص/۲۳۹۔حدیث/۴۴۶۲۔اجر الحاکم اذا اجتہد فاصاب واخطاء۔طبع بیروت۔

(۷) سنن نسائی۔ج/۸۔ص/۲۲۴۔حدیث/الاصابۃ فی الحکم۔طبع بیروت۔

**حدیث (26)**

(۱) اخرج ابن سعد۔مرویات ابی میسرۃ عمرو بن شرجیل۔

**حدیث (27)**

(۱) مصنف ابن ابی شیبہ ۔ج/۱۲۔ص/۱۲۹۔رقم الحدیث/۱۲۳۳۷۔طبع ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ کراچی۔

(۲) بخاری ج/۱۔ص/۵۳۲۔باب فضل عائشہؓ۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۳) ترمذی ج/۲۔ص/۲۲۷۔ابواب المناقب۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۴) ابن ماجہ۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۵) مسلم۔باب فضل عائشہؓ۔طبع بیروت۔

(۶) ابن جریر۔باب ایضاً۔طبع بیروت۔

**حدیث (28)**

(۱) ترمذی ج/۲۔ص/۲۲۸۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (29)**

(۱) مسند امام اعظم طبع بیروت۔

**حدیث (30)**

(۱) مسند امام اعظم ابوحنیفہؒ۔طبع بیروت۔

**حدیث (31)**

(۱) سنن ابی داؤد۔ج/۵۔ص/۲۵۰۔حدیث/۵۲۳۲۔طبع دار ابن حزم بیروت۔

(۲) مسلم باب فضل عائشہؓ۔طبع بیروت۔

(۳) بخاری باب ایضاً۔طبع دار ابن کثیر بیروت۔

(۴) نسائی باب ایضاً۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۵) ترمذی ج/۶۔ص/۱۸۲۔حدیث/۳۸۸۱،۳۸۸۲۔طبع بیروت۔

**حدیث (32)**

(۱) بخاری ج/۱۵۔ص/۱۹۸۔رقم الحدیث/۶۲۳۳۔طبع دار المعرفہ بیروت۔

(۲) بخاری کتاب النکاح/باب النظر الی المخطوبة قبل التزوج۔رقم الحدیث/۵۱۲۵/تحفۃ الاشراف/۱۶۸۵۹۔

(۳) مسلم۔باب ایضاً۔طبع بیروت۔

**حدیث (33)**

(۱) بخاری ج/۱۔ص/۵۳۲۔طبع نور محمد کتب خانہ کراچی۔

(۲) مسلم۔باب فضل عائشہؓ۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۳) نسائی باب ایضاً۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (34)**

(۱) مشکوٰۃ المصابیح۔باب مناقب طلحہ بن عبید اللہ۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (35)**

(۱) بخاری ج/۱۔ص/۵۲۴۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (36)**

(۱) مسلم ج/۱۰۔ص/۱۸۵۔ حدیث/۶۱۹۷وحدیث/۶۱۹۸۔ فضائل الصحابہؓ۔ طبع بیروت۔

**حدیث (37)**

(۱) اخرجہ الترمذی ج/۶۔ص/۱۰۰۔حدیث/۳۷۴۷۔باب مناقب عبدالرحمٰن بن عوفؓ۔طبع بیروت۔

(۲) ابن ماجہ۔ باب مناقب الصحابہؓ۔ طبع بیروت۔

(۳) مسند احمد۔ باب ایضاً۔ طبع بیروت۔

(۴) ضیاء المقدسی۔

(۵) دار قطنی۔باب ایضاً۔طبع بیروت۔

**حدیث (38)**

(۱) ترمذی ج/۲۔ص/۲۱۵۔طبع میر محمد کتب خانہ کراچی۔

(۲) ترمذی الجامع الکبیر ج/۳۔ص/۳۱۳۔ حدیث/۱۲۹۲۔ باب ماجاء فی اللدرع ج/۶۔ص/۹۵۔حدیث/۳۷۳۸۔مناقب طلحہ۔طبع بیروت۔

(۳) مسند احمد بن حنبل فی مسند الزبیر بن العوام۔ج/۱۔ص/۱۶۵۔طبع المکتب الاسلامی۔محقق ناصر الدین البانی۔

### حدیث (39)

(۱) ترمذی۔باب طلحہ بن عبید اللہ۔طبع بیروت۔

### حدیث (40)

(۱) سنن ترمذی۔باب ایضاً۔ج/۲۔ص/۲۱۰۔

(۲) الجامع الکبیر للترمذی ج/۶۔ص/۹۶۔حدیث/۳۷۳۹۔طبع بیروت۔

مستدرک حاکم۔باب ایضاً۔طبع بیروت۔

### حدیث (41)

(۱) ابن ماجہ ج/۱۔ص/۱۳۹۔حدیث/۱۲۵۔باب فضل طلحہ بن عبید اللہ۔

(۲) ابن عساکر۔باب ایضاً۔طبع بیروت۔

### حدیث (42)

(۱) سنن ترمذی ج/۲۔ص/۲۱۵۔ابواب المناقب طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۲) ابن ماجہ۔باب فضل طلحہ بن عبید اللہ۔

(۳) ابن عساکر۔باب ایضاً۔طبع بیروت۔

### حدیث (43)

(۱) سنن ترمذی ج/۲۔ص/۲۱۵۔ابواب المناقب طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۲) مستدرک حاکم۔باب ایضاً۔طبع بیروت۔

### حدیث (44)

(۱) سنن ترمذی ج/۲۔ص/۲۱۵۔ابواب المناقب طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

### حدیث (45)

(۱) صحیح بخاری ج/۱۔ص/۵۲۷۔باب ذکر طلحہ بن عبید اللہ۔قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (46)**

(۱) سنن بیہقی۔طبع بیروت۔

**حدیث (47)**

(۱) استیعاب۔

(۲) دار قطنی۔ابواب المناقب۔طبع بیروت۔

**حدیث (48)**

(۱) مشکوٰۃ المصابیح۔مناقب زبیر بن العوام۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (49)**

(۱) سنن ترمذی ج/۲۔ص/۲۰۵۔مناقب الزبیر بن العوام۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۲) الجامع الکبیر للترمذی ج/۶۔ص/۹۸۔ حدیث/۳۷۴۳۔مناقب ایضاً۔طبع بیروت۔

(۳) بخاری ج/۱۔ص/۵۲۷۔ج/۳۔ص/۱۳۶۲۔ حدیث/۳۵۱۵۔باب مناقب الزبیر بن العوام طبع بیروت۔دار ابن کثیر۔

(۴) مسلم۔ج/۲۔ص/۲۸۱۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۵) مسلم المنہاج شرح مسلم ج/۱۵۔ص/۱۸۴۔حدیث/۶۱۹۵۔طبع دار المعرفہ۔بیروت۔

**حدیث (50)**

(۱) صحیح بخاری ج/۱۔ص/۵۲۷۔مناقب الزبیر بن العوام۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۲) سنن ترمذی ج/۲۔ص/۲۱۵۔ابواب المناقب۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۳) مستدرک حاکم۔باب ایضاً۔طبع بیروت۔

**حدیث (51)**

(۱) بخاری ج/۱۔ص/۵۲۷۔طبع نور محمد کتب خانہ کراچی۔

(۲) مسلم ج/۲۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (52)**

(۱) مستدرک حاکم۔طبع بیروت۔



**حدیث (53)**

(بخاری ج/۱۔ص/۵۲۷۔مناقب الزبیر بن العوام۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (54)**

(۱)مسند احمد بن حنبل ج/۱۳۔ص/۲۸۲۔حدیث/۱۷۰۸۷۔طبع دارالحدیث القاہرہ۔

**حدیث (55)**

(۱) الجامع الکبیر للترمذی ج/۶۔ص/۱۵۷۔حدیث/۳۸۴۲۔باب مناقب معاویہؓ بیروت۔

**حدیث (56)**

(۱) بخاری ج/۱۔ص/۵۳۱۔طبع نور محمد کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (57)**

(۱) مسند احمد ج/۱۔ص/۳۳۲۔طبع بیروت۔

(۲) حاکم ج/۱۔ص/۱۲۸۔حوالہ/دارالعرب الاسلامی محقق بشار عواد معروف۔

(۳) ابوداؤد۔رقم الحدیث/۴۵۹۶۔طبع دار ابن حزم۔بیروت۔

## حدیث (58)

(۱) سنن ابی داؤد۔ طبع دار ابن حزم بیروت۔

(۲) بیہقی۔ طبع بیروت۔

## حدیث (59) ﴿کو چھوڑا گیا ہے بوجہ کٹ کرنے کے﴾

## حدیث (60)

(۱) ابو یعلیٰ۔ من مرویات معاویہؓ۔ طبع بیروت۔

(۲) طبرانی۔ ایضاً۔ طبع بیروت۔

## حدیث (61)

(۱) سنن الترمذی ج/۱۔ ص/۱۷۴۔ طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

## حدیث (62)

(۱) نسائی فی الکبریٰ۔ ج/۶۱۔ طبع بیروت۔

(۲) ابوداؤد۔ ص/۴۴۸۲۔ طبع دار ابن حزم بیروت۔

## حدیث (63)

(۱) بخاری ج/۱۔ ص/(          )۔ حدیث/۸۷۲۔ باب یؤذن الامام علی المنبر اذا سمع النداء۔ طبع دار ابن کثیر بیروت۔

(۲) بخاری ج/۱۔ ص/۲۲۲۔ رقم الحدیث/۵۸۷۔ بیروت۔

## حدیث (64)

مسند احمد بن حنبل۔ طبع بیروت۔

## حدیث (65)

(۱) بخاری ج/۳۔ ص/۱۲۷۹۔ حدیث/۳۲۸۱۔ بیروت۔

(۲) بخاری ج/۵۔ ص/۲۲۱۶۔ حدیث/۵۵۸۸۔ طبع دار ابن کثیر بیروت۔

(۳) مسلم۔طبع بیروت۔

(۴) موطاامام مالک۔طبع بیروت۔

(۵) ابوداؤد۔طبع بیروت۔

(۶) ترمذی۔طبع بیروت۔

(۷) نسائی۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔



**حدیث (66)**

(۱) بخاری ج/۳۔ص/۱۲۸۵۔حدیث/۳۲۹۹۔طبع دارابن کثیر۔

(۲) بخاری ج/۵۔ص/۲۲۱۸۔حدیث/۵۵۹۴۔دارابن کثیر بیروت۔

(۳) مسلم۔مناقب معاویہؓ۔طبع بیروت۔

(۴) نسائی۔باب ایضاً۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (67)**

(۱) نسائی۔باب مناقب معاویہ۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (68)**

(۱) مستدرک حاکم ج/۳۔ص/۴۰۔رقم الحدیث/۴۵۵۷۔طبع دارالمعرفہ بیروت۔

(۲) طبرانی۔طبع بیروت۔

**حدیث (69)**

(۱) ابوداؤد ج/۴۔ص/۴۴۔رقم الحدیث/۳۶۵۶۔طبع دارابن حزم بیروت لبنان۔

**حدیث (70)**

(۱) ابوداؤد۔باب فضل معاویہؓ۔طبع دارابن حزم بیروت۔

**حدیث (71)**

(۱) ابوداؤد ج/۱۔ص/۲۹۲۔حدیث/۶۱۹۔باب مایومر بہ الماموم من الامام۔طبع

دارابن حزم بیروت لبنان۔

**حدیث (72)**

(۱) اخرج ابونعیم عن معاویہ۔مرویات معاویہؓ۔

**حدیث (73)**

(۱) وقال الشیخ الاکبر فی الفتوحات المکیۃ من طریق ابی داوٗد۔

**حدیث (74)**

(۱) بخاری ج/۱۔ص/۳۹۔رقم الحدیث/۷۱۔طبع دارابن کثیر بیروت۔

(۲) بخاری ج/۳۔ص/۱۱۳۴۔حدیث ۲۹۴۸۔طبع دارابن کثیر بیروت۔

(۳) بخاری ج/۳۔ص/۱۳۳۱۔حدیث/۳۴۴۲۔طبع دارابن کثیر بیروت۔

(۴) بخاری ج/۶۔ص/۲۶۶۷۔حدیث/۶۸۸۲۔طبع دارابن کثیر۔بیروت۔

(۵) ج/۶۔ص/۲۷۱۴۔حدیث/۷۰۲۲۔طبع دارابن کثیر بیروت۔

**حدیث (75)**

(۱) مسلم۔طبع دارابن کثیر بیروت لبنان۔

**حدیث (76)**

(۱) مسلم ج/۷۔ص/۱۲۹۔حدیث/۲۳۸۷۔ابواب الزکوٰۃ باب النہی عن المسئلہ طبع دارابن کثیر بیروت۔

**حدیث (77)**

(۱) ابوداوٗد ج/۴۔ص/۲۸۲۔رقم الحدیث/۴۲۳۹۔طبع دارابن حزم۔بیروت لبنان۔

(۲) ابوداوٗد۔ج/۴۔ص/۲۳۹۔حدیث/۴۱۲۹۔طبع بیروت۔

(۳) نسائی۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (78)**

(۱) نسائی۔الفاظ مختلف ہیں رواہ عن علی۔ج/۲۔ص/۲۰۶۔طبع مکتبہ امدادیہ ملتان۔

**حدیث (79)**

(۱) ابوداؤد ج/۲۔ص/۲۳۱۔کتاب الخاتم۔باب ماجاء فی الذھب للنساء۔طبع مکتبہ امدادیہ ملتان۔

**حدیث (80)**

(۱) مسلم۔طبع دارابن کثیر بیروت لبنان۔

**حدیث (81)**

(۱) مسلم ج/۱۷۔ص/۲۵۔حدیث/۶۷۹۷۔ابواب الذکر والدعاء۔دارابن کثیر بیروت۔

**حدیث (82)**

(۱) ابوداؤد۔طبع دارابن حزم۔بیروت۔

(۲) مسنداحمد۔طبع بیروت۔

(۳) ترمذی۔طبع بیروت۔

**حدیث (83)**

(۱) ابوداؤد ج/۳۔ص/۲۴۰۔رقم الحدیث/۲۹۴۸۔باب فیما یلزم الامام من امر الرعیة۔طبع دارابن حزم بیروت لبنان۔سنن ترمذی۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (84)**

(۱) بخاری۔طبع دارابن کثیر۔بیروت لبنان۔

**حدیث (85)**

(۱) سنن ترمذی ج/۲۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (86)**

(۱) بخاری۔ذکر معاویہؓ ج/۱۔ص/۵۳۱۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (87)**

(۱) اخرجہ الترمذی فی سننہ۔ابواب السیر فی باب ماجاء فی الغدر ج/۱۔ص/۱۹۱۔

(۲) الجامع الکبیر للترمذی۔ج/۳۔ص/۲۳۷۔حدیث/۱۵۸۰۔طبع بیروت۔

(۳) سنن ابی داؤد۔ابواب الجہاد۔باب فی الامام یکون بین وبین العدو عہد۔ج/۲۔ص/۲۳۔طبع دار ابن حزم بیروت۔

سنن ابی داؤد ج/۳۔ص/۱۳۰۔حدیث/۲۷۵۹۔بیروت۔



**حدیث (88)**

(۱) مسلم۔طبع دار ابن کثیر۔بیروت لبنان۔

**حدیث (89)**

(۱) مسلم ج/۷۔ص/۱۲۸۔حدیث/۲۳۸۶۔باب النہی عن المسئلۃ

ابواب الزکوٰۃ۔بیروت۔

**حدیث (90)**

(۱) بخاری ج/۳۔ص/۱۲۸۹۔حدیث/۳۳۰۹۔طبع دار ابن کثیر بیروت۔

**حدیث (91)**

(۱) مسند احمد۔فضل حسن بن علیؓ۔طبع بیروت۔

**حدیث (92)**

(۱) مسند احمد۔طبع بیروت۔

**حدیث (93)**

(۱) مرویات عقبہ بن عامرؓ۔

**حدیث (94)**

(۱) حاکم فی مستدرکہ۔ابن البخاری۔عن ہشام بن محمد۔

(۲) نفائس الفنون۔ذکر محدم بن محمود الاملی۔

(۳) الصواعق الحرقہ۔بیان صفات علیؓ۔

**حدیث (95)**

(۱) ابن عساکر۔فضل علیؓ۔طبع بیروت

**حدیث (96)**

(۱) بخاری ج/۱۔ص/۵۳۰۔مناقب الحسن والحسینؓ۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (97)**

(۱) مرویات ابی داؤد فی مسند المرویانی۔

**حدیث (98)**

(۱) مسند احمد۔باب الخلافۃ۔طبع بیروت۔

**حدیث (99)**

ابن الاثیر فی الجامع۔طبع بیروت۔

**حدیث (100)**

(۱) بخاری۔فی فضل حسن بن علیؓ۔طبع بیروت۔

**حدیث (101)**

اخرجہ ابن ابی حاتم۔مسند احمد۔طبع بیروت۔

**حدیث (102)**

جامع الاصول عن الحسن بن بصری۔

**حدیث (103)**

(۱) مسند احمد۔مناقب معاویہؓ۔طبع بیروت۔

(۲) بیہقی۔باب ایضاً۔

**حدیث (104)**

(۱) مسلم۔طبع دارابن کثیر بیروت۔

**حدیث (105)**

(۱) مسند احمد۔فی فضل معاویہؓ۔طبع بیروت۔

(۲) بیہقی۔فی فضل معاویہؓ۔طبع بیروت۔

**حدیث (106)**

مسلم۔طبع دارابن کثیر بیروت لبنان۔

**حدیث (107)**

(۱) مسلم۔طبع دارابن کثیر۔بیروت۔

**حدیث (108)**

(۱) مسلم۔طبع دارابن کثیر بیروت۔

**حدیث (109)**

(۱) مسلم۔طبع دارابن کثیر بیروت۔

**حدیث (110)**

(۱) سنن الترمذی۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

**حدیث (111)**

(۱) ترمذی۔الجامع الکبیر طبع بیروت۔

**حدیث (112)**

(۱) مسلم ج/۱۵۔ص/۱۷۱۔حدیث/۶۱۷۰۔فی فضائل علی بن ابی طالب۔طبع

بیروت۔

## حدیث (113)

(۱) مسلم ج/۱۸۔ص/۲۴۸۔حدیث/۷۲۵۱۔ابواب الفتن بیروت۔

## حدیث (114)

(۱) مسلم۔طبع دارابن کثیر بیروت۔

## حدیث (115)

(۱) ابوداؤد۔طبع دارابن حزم بیروت۔

(۲) مسند احمد۔

(۳) ترمذی۔ابواب الفتن۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

(۴) نسائی۔

(۵) ابویعلی۔فی کتاب الفتن۔

(۶) ابن حبان ایضاً۔

## حدیث (116)

(۱) اخرجہ البخاری فی التاریخ۔

(۲) والحاکم فی مستدرکہ۔

## حدیث (117)

(۱) ترمذی ج/۲۔ص/۲۲۴۔ابواب المناقب۔طبع قدیمی کتب خانہ کراچی۔

## حدیث (118)

(۱) تاریخ الذھبی۔

## حدیث (119)

(۱) مسلم۔طبع دارابن کثیر بیروت لبنان۔

## حدیث (120)

(۱) ترمذی ج/۵۔ص ۱۰۶۔حدیث/۳۰۰۴۔طبع دار العرب الاسلامی۔

(۲) ابن عساکر۔طبع بیروت۔

## حدیث (121)

(۱) مسلم۔طبع دار ابن کثیر۔

## حدیث (122)

(۱) مشکوۃ المصابیح۔فی فضل ام معاویہؓ۔

## حدیث (123)

(۱) بخاری۔طبع دار ابن کثیر بیروت۔

مصادر ومراجع برائے حیات شیخ پرھارویؒ

(۱)..............زمرد اخضر۔مکتبہ چراغ دین لاہور۔

(۲)..............گولڑوی۔غلام مہر علی۔الیواقت المھدیۃ۔چشتیاں بہاولنگر ص ۱۵۱۔

(۳)..............پرھاروی الاکسیر الاعظم۔مخطوطہ المکتبہ العامہ۔پنجاب یونیورسٹی لاہور ورق ۱۰

(۴)..............مہاروی۔امام بخش مہاروی المتوفی ۱۳۰۰ھ۔گلشن ابراب مخطوطہ فارسی مکتبہ خانقاہ چشتیاں۔

(۵)..............پرھاروی۔مرام الکلام فی عقائد الاسلام۔مکتبہ فاروقیہ ملتان۔

(۶)..............پرھارویؒ کوثر النبیؐ۔مکتبہ خیر المدارس ملتان۔

(۷)..............پرھارویؒ النبراس۔شرح شرح العقائد۔سرگودھا۔کراچی۔

(۸)..............تعلیقات مولانا عبد التواب ملتانیؒ علی السبیل للبرھارویؒ۔مخطوطہ مکتبہ خواجہ عبد الودود ملتانی۔

(۹)..............نعم الوجیز فی اعجاز الکتاب العزیز۔ مکتبہ سلفیہ ملتان۔

(۱۰)..............پرھارویؒ۔ سر مکتوم ما اخفاہ المتقدمون۔ نوھار الیکٹرک پریس ملتان۔

(۱۱)..............پرھارویؒ۔ الناھیہ عن ذم معاویہؓ۔ ادارۃ الصدقی۔ ملتان۔

(۱۲)..............معجون الجواہر۔ پرھارویؒ۔

(۱۳)..............عالم المثال للعلامہ عبد العزیز الفرھارویؒ۔ مقالہ ڈاکٹر شفقت اللہ۔

(۱۴)..............رسالہ محدث۔ تذکرۃ المشاہیر لاہور۔

(۱۵)..............گولڑوی۔ الیواقیت المھدیۃ۔ ص ۱۰۱۔

(۱۶)..............پرھارویؒ۔ گلزار جمالیہ۔ مطبع ابی العلاء۔ آگرہ ۱۳۲۷ھ

(۱۷)..............پرھارویؒ۔ الالہام۔ مخطوطہ مکتبہ مولانا خدا بخش بھٹہ کوٹ ادو۔ ورق ۱۰

(۱۸)..............الخصائل الرضیہ۔ مطبع ابی العلاء آگرہ۔



